# فہرست روایات کتاب خلاصۃ المصائب

چونکہ فہرست روایات کی مطول معہ خلاصۂ کل حالات مصنف کتاب موصوف نے داخل متن کتاب کی ہے
پس اس وجہ سے اس فہرست میں فقط شمار روایات و ہندسہ صفحات پہ اختصار کیا تا ناظرین کو تلاش روایات میں دقت نہ ہو فقط

# خلاصة المصائب

نقشہ کربلاء معلی

گلدستہ اذان






چہل چراغ

نقل نقشہ حاجی محمد علی صاحب کربلائی



بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَنَا فِیْ اُمَّتِهِ الَّذِیْ قَارَبْنٰهُ اِلٰی قَابَ قَوْسَیْنِ وَاَکْرَمَنَا بِوَلَایَةِ وَصِیِّهِ الَّذِیْ
رُدَّتْ لَهُ الشَّمْسُ مَرَّتَیْنِ وَشَرَّفَنَا بِحُبِّ الزَّهْرَآءِ اُمِّ السِّبْطَیْنِ الَّتِیْ فُضِّلَتْ عَلٰی نِسَآءِ الْعَالَمِیْنَ وَ
جَعَلَنَا مِنَ الْبَاکِیْنَ عَلٰی مَصَائِبِ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ وَتِسْعَةٍ مِنْ ذُرِّیَّةِ الْحُسَیْنِ الَّذِیْنَ مَنْ بَکٰی
عَلٰی مَصَائِبِهِمْ رُجِّحَ حَسَنَاتُهُ اَعْمَالَ الثَّقَلَیْنِ وَهُمْ اَئِمَّةُ الْمَشْرِقَیْنِ وَهُدَاةُ الْمَغْرِبَیْنِ صَلَوَاتُ اللّٰهِ
عَلَیْهِمْ مَا دَامَ طُلُوْعُ النَّیِّرَیْنِ بعد حمد ونعت کے اوپر رای ذاکیہ صاحبان اولی الابصار اور اذہان
ناظران احادیث واخبار سیما شائقین آثار مصائب جناب خامس آل اطہار پر مخفی ومحتجب نرہے
کہ یہ کتاب مستطاب عہد کرامت مہد اوس شاہ عالم پناہ مین محلی بحلیہ طبع آئی کہ تمام خلق زیر سایہ
ہمایون پایہ سکندر شان عادل زمان بندہ پرور کی کنف امن وامان مین باسایش مالا کلام پرورش
ہوتی ہی شاہ عالیجاہ کہ جسنے تمام اہل ظلم کو سیف قاطع اپنی سے صاف کردیا اور تمام سرکشوں
اور مفسدونکا صفحہ ہستی سے مٹا دیا کہ تمام عالم و عالمیان نے تصور عدل نوشیروانی کو اپنی
لوح خاطر سے محو کردیا مہر سپہر سلطنت وکامگاری کو نور دیدہ عظمت وشہریاری سے روشن کیا تخت
وتاج اس دولت عظمیٰ کا وجود شاہنشاہ سے مانند بدر منیر اور جملہ بندگان درگاہ مثل کواکب کے
مستنیر ہین لوای ملت دین نبوی اور علم ہدایت طریقہ مرتضوی امداد واعانت حضرت قدر قدرت سے

ہند و مرتفع ہے حقا کہ اگر جمشید و فریدون زندہ ہوتے تو قواعد سلطنت اس شاہ عدل گستر سے
اخذ کرتے اور اگر شاہان ترکستان مانند پشنگ و افراسیاب حاضر ہوتے تو ضرور حلقۂ اطاعت
و فرمانبری حضرت خدیو کیہان اپنی گوش گذار کرتے پادشاہان پیشین باوجود اشتہار کثرت جود
وسخا از کیومرث تا پوراسپ اگر حضوری پاتے لامحالہ طریقہ جود وسخا اس شاہنشاہ عالم پناہ سے بہت
سیکھتے فی نی غلط ہے کہ جملہ شاہان مذکورین کو حضرت اقدس و اعلی دین پرور سے کیا نسبت
ہے کہ مرتبہ اونکا مقابل رتبہ بندگان حلقہ بگوشان شاہ دین پرور کی نہین ہو سکتا ہے اس واسطے
کہ اس عہد عدالت مہد مین دین رسول مختار اور طریقہ حضرت ائمہ اطہار نے رواج پایا اور بدعات
شریعت غرای نبوی اسوقت مین نابود ہوے لبا علوم و فنون حکماء یونانیان پیشین نے تجدید
و رونق پائی پس اگر اس سبب سے بیت السلطنت لکھنو کو رشک افزای طبقہ ممالک یونان اور جزائر
خالدات کہیے تو بجا ہے اور افتخار بلاد شرقیہ تا منتہای جزائر گنگ ذر کہ مسکن حکماء سابقین اہل
ہند تہا تعبیر کیجیے تو روا ہے قلعہاے گردون اساس اقوام لئام کی اس عہد مین پست بزمین
ہوئی اور تمامی متمردین سرکش سیوف آبدار غازیان ظفر سے طعمہ ہوئے اعلی حضرت ولی نعمت
و ارادریان فریدون مکان فغفور دوران باسط بساط امن و امان مروج عدل و احسان سلطان
بن سلطان خاقان بن خاقان حضرت ظل سبحانی خلیفۃ الرحمانی جناب اقدس علی ابو المنصور
ناصر الدین سکندر جاہ پادشاہ عادل قیصر زمان سلطان عالم محمد واجد علی شاہ پادشاہ غازی
خَلَّدَ اللّٰہُ مُلکَہُ وَسُلطَانَہُ وَاَفَاضَ عَلٰی جَمِیعِ العَالَمِینَ بِرَّہُ وَاِحسَانَہُ اور باعث طبع اس کتاب سراسر
حسنات کی ذات عالی صفات اقدس والاجناب کی ہوئی کہ تمام اہل شاہجہان آباد کو فیض عام
اوسکے سے دین و آئین مذہب حقہ امامیہ حاصل ہوا اور ملت نبوی اور طریقہ مرتضوی کو اوس مقام
مین بلکہ اوس اطراف مین رواج دیا اعنی نواب مستطاب معلی القاب عالیجناب رافع اعلام بذل
و احسان کہف حاج و زائرین ملجا و ماوای سادات و مومنین ناظم مہام ممالک ہندوستان
دستور اعظم وزیر افخم سلالۂ دودمان مصطفوی گل گلستان مرتضوی نواب فلک جناب گردون

قباب سرفراز الامراء انش الملک اعتماد الدولہ سید حامد علیخان بہادر جنگ پس ازانجا کہ نیت حق طویت اون جناب کی ہمیشہ مصروف با مور خیرات مبرات رہتی ہے باوجودیکہ عین ریعان جوانی اور عنفوان شباب ہے کہ بعنایت جناب خلاق عالم سے اب منزل چہارم منازل اثنی عشر عمر مبارک تکمیل پائی ہے مگر اس عرصہ مین ہزارون امور خیر دست حق پرست اونکے سے جاری ہوئے ہین مانند بناء مساجد و مدارس و رجوع ہونا امام باڑونکا اور مقرر کرنا پیش نماز مذہب حقہ امامیہ کا شہر شاہجہان آباد مین و باعلان کرنا تعزیہ داری جناب خامس آل عبا کا کہ اوس شہر مین بسبب کثرت اہل سنت و جماعت کی عہد سلطان تیمور سے اتبک یہ امور باعلان کبھی نہین کیے تہے ان جناب نے جاری کیے پس ہرگاہ مجالس و محافل بیت السلطنت لکھنو دیکھی اور طریقہ حدیث خوانی کا اون جناب نے سماعت فرمایا نہایت پسند کیا اور چونکہ محبت جناب ابا عبد اللہ الحسین کہ جدا علی اونکے ہین آب و گل مین تخمیر پائی ہے لہذا اس کمترین سے ارشاد کیا کہ کتاب ترجمہ احادیث صحیحہ متضمن مصائب اور فضائل جناب خامس آل عبا اور باقی شہیدان معرکہ کربلا ہے معلی علیہم الآف التحیۃ والثنا تکمیل و تیار کر کے بنام نامی جناب حضرت اقدس و اعلی شاہ عالم واجد علی شاہ خلد اللہ ملکہ و سلطانہ معرض طبع مین لاکہ ہرگاہ چہتیہ خانہ زاد موروثی اوس دودمان عالیشان کا ہے منظور ہے کہ تمام ہندوستان مین یعنی دار السلطنت شاہجہان آباد مین مع مضافات اور متعلقات اوسکے شہر بشہر اور قریہ قریہ اور دیہ دیہ بلکہ ہر گھر مین یہ کتاب مجالس عزا پڑہی جائے اور باعث درازی عمر و دولت و بقاے سلطنت حضرت اقدس اعلی دام ملکہم کا ہووے پس بحمد اللہ کہ ہزار جلد حکم اشرف سے معرض طبع مین آئی اللہ تعالی بواسطہ رسول مقبول اور تمامی ائمہ اطہار اور کیا دبتول کی تصدق سے تا بقاے ایام و بنا اور ظہور خاتم خلفا صاحب العصر والزمان کی اس دولت عظمی اور سلطنت کبری کو ذات والاجناب حضرت خسروانی سے رونق بخش رکھے اور جناب یزدسبحان نواب معظم کو بمزید عمر و دولت تا صد و سی سال قائم رکھکر نسل سے اونکی سیادت تا قیام قیامت جاری رکھے ہمیشہ و کرتبہ الغرض جب جابہا اس فقیر نے کہ اس کتابکو جمع کرے تو کتب احادیث اور کتب اون بزرگوارون کی ایسی جمع کین کہ اونکی کتابون سے رواج پاگیا حدیث کا پڑہنا مجالس مین

مثل میر اکبر علی صاحب و مرزا امان بیگ صاحب و مرزا مغل مرحوم مگر اونکی کتابون مین نظم بہت ہے بطریق روایت خوانونکی اور اکثر حدیث خوان نظم ہندی کو عبارت عربیکی ساتھہ پڑہنا گوارا نہین کرتے بیشتر روایت خانون نے اکثر روایات کو بسبب ملانے نظم غیر مشروع کے خراب کر دیا اور ثواب کو اپنے ضایع کیا اور مرزا امان بیگ صاحبنے کتاب خوب جمع فرمائی مگر وہ کتاب تمام و کمال نکلنے نپائی آدہی مروج ہے لیکن میر اکبر علی صاحب مرحوم نے ضیاء الابصار کو اپنے سامنے تقسیم کر دیا اور ثواب پنا بڑا پایا بعد اُسکے جو انہون نے جمع کیا تہا ہنوز وہ نکلنے نپایا تہا کہ میر صاحب راہی جنت ہوے پس اس عاصی کے خیال مین آیا کہ ضیاء الابصار بطریق کتب احادیث مثل جلاء العیون وغیرہ کی ہے اور ذاکر کو ہر بار ترتیب نو کرنی پڑتی ہے اور جب فضائل و مصائب جدا جدا ہون تو ہر بار گرہ خوب نہین لگتی پس اسلیے چاہا مینے کہ اس کتاب کو موافق اپنی عقل ناقص کے ان کتابون اور غیر انکے سے انتخاب کر کے ترتیب دون کہ ہر روایت مین پہلے فضائل ہون اور پھر مصائب ہون کہ یہ طریقہ حدیث خوانون مین سے کسینے نہین کیا اور اگر خدا تعالی چاہے تو ذاکرونکو بہی یہ طریقہ پسند آوے اور آسان پڑے اور ثواب جناب سید مغفور کا اور جن بزرگوارونکی تصنیف سے مینے انتخاب کیا ہے زیادہ ہوے پس جاننا چاہیے کہ اکثر روایات تو اسمین ضیاء الابصار کی ہین اور بعض روایات تصنیف مرزا مغل صاحب غافل اور مرزا جعفر علی صاحب فصیح اور مرزا امان بیگ صاحب اور سید اظہر علی کربلائی سے کہ کتاب اونکی زاد العاقبت ہے انتخاب کی ہین اور بعض روایات کتاب خرایج اور بیاض فخری وغیرہ مین سے نکالین ہین تا مین بہی شریک ثواب ہون انشاء اللہ تعالی اور نام رکھا مینے اس کتاب کا

## خلاصة المصائب

اور بعد اسکے ایک کتاب اور جمع کر رہا ہون کہ اُسمین سب معصومونکا احوال تولد اور وفات مع زیارت اونحضرات کی جمع کیا ہے اگر فرصت پاتا ہون تو اوسے بہی انشاء اللہ طیار کر کے خدمت مومنین مین حاضر کرتا ہون پس امیدوار ہون اون بزرگوارونسے کہ جو اسے پڑہین بعد دعاے بقاے سلطنت اعلی ادام اللہ ملکہ اور دعاے علماء دین کی دعاے خیر اون بزرگوارونکے لیے کرین کہ جنکی کتب سے مینے یہ باقیات الصالحات جمع کی ہے اور اونکے لیے کہ جنہون نے اسمین مدد کی ہے اور بعد اسکے اس عاصی کو بہی بدعاے خیر یاد فرمائین کہ یہ ادناترین بندہ صمدی اور خاک پاے غلامان

نبوتی اور ترقی خواہ شیعیان مرتضوی محمد ہادی بن مرزا علی ولد مرزا ابیر علی ولد سہراب علیخان بن طاہر بن
خان وزیر بادشاہ توران قوم برلاس سے یعنی اولاد ابرومی خان کہ لقب اونکا برلاس تہا اور قاجولی بہادر
کہ سپہ سالار تہے فوج پدر اپنے تومنہ خان کی اور تومنہ خان اولاد مغول خان سے تہے اور مغول خان پشت ہفتم یافث بن حضرت
نوح تہے پس نہین ذکر کیا آبا و اجداد کو از راہ افتخار کے بلکہ بموجب ارشاد خداوند غفار کہ فرماتا ہے وَجَعَلْنٰکُمْ
شُعُوْبًا وَّقَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا یعنی گردانا ہمنے تمہین از راہ شعبی اور قبیلونکی تا اون نشانون سے پہچانے جاؤ
اور تذکرہ آبا باعث افتخار نہین ہو سکتا اس لیے کہ دنیا مین اسے کوئی پوچہتا نہین اور خدا کے آگے اسکی کچہہ
قدر نہین کہ تمہین اسی آیہ کی خدا فرماتا ہے اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقٰکُمْ بہ تحقیق کہ بزرگتر تمہین کا نزدیک
خدا کے وہ ہے جو زیادہ پرہیزگار ہو تم مین سے پس پہلے چاہیے کہ فہرست روایات بیان ہو اور پہر روایت پر ہندسہ
اوس صفحہ کا لکہا ہو کہ جس صفحہ سے وہ روایت شروع ہوئی ہو تا جب ذاکر ارادہ پڑہنے کا کرے فہرست
مین دیکہکر جو روایت پڑہنی منظور ہو اوسے جلد نکال لے اور احتیاج تلاش کی نہو روایت اول خواب
ہندہ مادر معاویہ و خاتمہ ارادہ سفر جناب امام حسین روایت دوم محبت رسولخدا با امام حسین اور کوچ
مدینے سے پہر احوال مختلف روایت سوم فضائل بکا پہر کوچ جناب امام حسین اور پہوڑنا فاطمہ صغریٰ کا
روایت چہارم فضائل زیارت اور استعجاب عائشہ اور روایت سلیمان اعمش پہر اضطراب
جناب زینبؑ راہ مین اور مرنا بادشاہ جنات کا روایت پنجم روایت ثواب بکا اور روانگی حضرت مسلم
سمت کوفہ پہر احوال شہادت حضرت مسلم روایت ششم بیان فضائل گریہ کنندگان و زائران
امام حسینؑ پہر احوال منزل سوق اور آنا خبر شہادت مسلم روایت ہفتم فضائل اہلبیت پہر گم ہونا
جناب امام حسینؑ کا اور معاف ہونا تقصیر ملک پہر ملاقات فوج حر خاتمہ مصائب امام پر روایت
ہشتم ثواب بکا پہر افتخار کعبہ پہر پہونچنا حضرت آدمؑ و حضرت ابراہیمؑ و جناب رسولخدا و جناب
علی مرتضیٰؑ اور جناب خامس آل عبا کا زمین کربلا پر روایت نہم احوال شہادت جناب امام حسینؑ
و مصائب حضرت و آنا حضرت عمر کا اور شہید ہونا امامؑ کا اور رونا جانور و نکا روایت دہم فضائل
جناب امام حسینؑ و انصار آنحضرت و خبر شہادت از فرمودہ رسولخدا پہر شہادت ہونی ابوذر غفاری کی

اور آنا فقیر کا پانی لیکر پہر احوال شہادت اور بیٹھنا گھوڑیکا روایت بست و پنجم پامال گھوڑونکا پشت
امامؑ پر پہر مناجات حضرت موسیٰ پہر خون برسنا آسمان سی پہر احوال شہادت امام حسینؑ کا روایت
بست و ششم روایت ریان بن شبیب ثواب بکا مین پہر نازل ہونا فرشتی کا واسطی خبر شہادت
جناب امام حسینؑ کی اور نازل ہونا ملائکہ کا رسول خداؐ پر تعزیت امام حسینؑ کی لیے اور آنا سید احنف کا اور
شہید ہونا روایت بست و ہفتم روایت خواب رسول خداؐ پہر احوال سید علوی اور پہر بیان کرنا
اونکا احوال شہادت جناب امام حسینؑ روایت بست و ہشتم روایت چوستار رسول خداؐ کا زبان
امام حسینؑ کو پہر اونٹ بنا بواسطۂ امام حسینؑ پہر آنا حضرتکا نعش علی اکبرؑ پر اور رخصت کرنا حرم کو اور
حال شہادت اور گریہ سکینہؑ نعش پدر پر روایت بست و نہم ثواب گریہ پہر مصائب امام حسینؑ
اور گرنا گھوڑیسے اور نکلنا خیمہ مین سی تین لڑکونکا روایت سی ام فضائل شیعہ پہر تفسیر کہیعص پہر
خواب عرب اور حال شہادت امام حسینؑ روایت سی و یکم روایت صحیح مسلم تفسیر وما بکت علیہم
السماء پہر روایت ابن شبیب پہر شہر دینا رسول خداؐ کا امام حسینؑ کو پہر مصائب و آنحضرتکی اور گھوڑا
ڈالنا پانی مین اور تیر لگانا ایک ظالم کا دہن شریف پر اور گھوڑیسی گرنا روایت سی و دوم سبب
نزول ہل اتی پہر فضائل جناب امیرؑ پہر مصائب جناب امام حسینؑ در روایت ہلال بن نافع اور شہادت
آنحضرت روایت سی و سوم دست بریدن گوشت فروش اور آنا کرتہ کا واسطے جناب امیرؑ کی اور خلعت
عید واسطے حسنینؑ کی آنا پہر جامہ کہنہ مانگنا جناب امام حسینؑ کا اور شہید ہونا حضرتکا روایت سی
و چہارم نزول ملائکہ روز عاشورا اور آنسو ہوتی ہوکر آنا حسینؑ مین پہر گھوڑیکا بیٹھنا امام حسینؑ کے لیے سامنی رسول خداؐ
کی پہر احوال شہادت اور آنا گھوڑیکا خیمہ پر روایت سی و پنجم روایت ملا محمد باقر انکار کرنا ایک شخص کا ثواب گریہ پر
پہر بیان کرنا فاطمہ صغراؑ کا احوال ظلم اشقیا اور مصائب اہلبیتؑ روایت سی و ششم سوار ہونا
امام حسینؑ کا پشت رسول خدا پر اور روایت ام سلمہؑ اور خاتمہ آنا جانور کا دیوار جناب فاطمہ صغراؑ پر اور خبر دینا شہادت
امام حسینؑ کی روایت سی و ہفتم فضائل شیعہ اور ثواب گریہ اور احوال روز عاشورا رونا
پتہر کی شیر کا اور عداوت عبد القادر ملعون پہر شہید ہونا حضرتکا پہر آنا اہلبیت کا نعش امامؑ پر روایت

دہم

سی وهشتم روایت صفیه و عفو تقصیر فطرس پهر احوال شهادت امام حسینؑ و بکاء دختر حسینؑ
پر نعش آنحضرت روایت سی و نهم ثواب گریه تمهید ذکر احوال حضرت سلیمانؑ پهر گریه جناب
امام حسینؑ اور خاتمه فقرات زیارت پر روایت چهلم فضائل بکا و احوال گرگ پهر مصائب اہلبیتؑ
اور آنا جانورونکا نعش امام حسینؑ پر اور آنا ملعونونکا باراده پامالی شہدا و بچانا شیر کا نعش مبارک کو روایت
چهل و یکم آنا ہرنیکا پیش امام زین العابدینؑ اور پهر احوال تاراجی خیام اور تازیانه مارنا امام زین العابدینؑ کو
روایت چهل و دوم گہواره جهلانا جبرئیل کا اور سوار ہونا امام حسینؑ کا پشت رسولخداؐ پر اور
ملال رسولخداؐ کا گریه امام حسینؑ سے اور آنا جناب سیدهؑ کا نعش امام حسینؑ پر روایت چهل و سوم
معجزه جناب امیرؑ اور ہاتهه کٹنی حبشی کی اور احوال شقاوت ساربان روایت چهل و چهارم
بشارت دینا رسولخداؐ کا جناب سیدهؑ کو ساتهه عقد جناب امیرؑ کی اور پهر انگوٹهی دینا جناب امیرؑ کا رکوع
مین اور حال اونگلی اور ہاتهه کٹنی جناب امام حسینؑ کا ظلم جمال وغیره سے روایت چهل و پنجم فضائل
مجلس و بول امام حسینؑ در کنار رسولخداؐ اور آنا قافله کا کربلا مین بعد عاشورا اور ایمان لانا فرنگن کا روایت
چهل و ششم خبر دینا رسولخداؐ کا جناب سیده کو شهادت جناب امام حسینؑ سے پهر خواب ابن عباس
اور آنا جانور کا مرقد رسولخداؐ پر اور شفا پانا دختر یہودی کا اور اراده گهوڑے دوڑانا ظالمونکا نعش امامؑ پر روایت چهل و
هفتم احوال دعبل اور احوال زن فاحشه اور آنا اہلبیتؑ کا کوفه مین خاتمه حال سر جناب عباسؑ پر روایت
چهل و هشتم خود بخود چکی چلنا خانه جناب سیدهؑ مین پهر آنا معصومه کا باشان و شوکت میدان
حشر پهر اسیری اہلبیتؑ اور آنا کوفه مین روایت چهل و نهم فضائل شیعه اور نصف حسنات
بخشنا معصومونکا انکو پهر ثواب گریه پهر جانا اہلبیتؑ کا سمت شام روایت پنجاهم زینت عرش
با حسنینؑ اور افتخار جبرئیل کا ساتهه خدمت اہلبیتؑ کی پهر مصائب اہلبیتؑ اور جانا کوفه سے شام کو اور
داخل ہونا مجلس یزید مین اور شطرنج کهیلنا اور شراب پینا اوس ملعون کا اور خاتمه روایت سر قدس کے
لٹکانیکا دروازه مسجد پر روایت پنجاه و یکم خون برسنا آسمان سے اور پهر روایت پانچ سجدے کرنا
رسولخداؐ کا بیچ رکوع پهر حال دختر حاتم اور قید ہونا اہل حرم کا اور آنا دربار یزید مین روایت پنجاه و دوم

فضائل بکا اور حال حضرت شہربانو پھر حال تاراجی اہلبیت کا اور داخل ہونا دربار یزید لعین مین
روایت پنجاہ وسوم ثواب گریہ اور آنا لعبا کا وقت تولد جناب امام حسینؑ اور مصائب اونحضر
اور خولی کا سر اقدس کو رکھنا تنور مین اور شام مین ایک ملعونہ کا سر مطہر پر پتھر مارنا روایت پنجاہ
وچہارم گریہ آسمان و زمین و ملائکہ ماتم جناب امام حسینؑ مین اور حضرت موسیٰؑ کا دعا کرنا بنی اسرائیل
کو لینی پھر احوال ورود اہلبیتؑ شام مین روایت پنجاہ وپنجم حکم خدا واسطے حضرت داؤدؑ کی تواضع
کا اور سلوک کا ساتھ فقرا کی اور فروتنی حضرت سلیمانؑ اور حال حضرت جبرئیلؑ اور اہلحرم کا شام مین
جانا روایت پنجاہ وششم یاد کرنا حضرت آدمؑ کا اسمای پنجتنؑ اور آنا امام حسینؑ کا میدان حشر
مین پھر احوال ورود سر اقدس مجلس یزید مین اور حال وکیل شاہ روم روایت پنجاہ وہفتم
فضائل جناب سیدہ پھر دیکھنا جناب سیدہ کو حضرت آدمؑ کا اور چادر اون معصومہ کی گرو ہونی اور
جانا جناب سیدہ کا خانہ یہود مین پھر مصائب اہلبیتؑ اور مانگنا زہیر کا جناب ام کلثومؑ کو کنیزی مین روایت
پنجاہ وہشتم نزول رطب پھر مصائب اہلبیتؑ اور جانا سر اقدس کا مجلس یزید مین اور حال عبدالوہاب
وکیل شاہ روم کا روایت پنجاہ ونہم حال ذبح اسمعیلؑ پھر مصائب جناب امام حسینؑ
اور اہلحرم اور داخل ہونا اون بیکسوں کا مجلس یزید لعنہ اللہ مین روایت شصتم فضائل جناب امام
حسینؑ اور پانچ سجدے کرنا رسول خدا کا بی رکوع کے اور روایت سید عادیہ وکوتوال سمرقند پھر مصائب
اہلبیتؑ اور جانا اونکا مجلس یزید مین اور طلب کرنا شامی کا جناب سکینہؑ کو کنیزی مین روایت شصت
ویکم آنا واسطے جناب حسنینؑ کے دو منبر نور روز قیامت کو اور جانا امام حسینؑ کا خانہ یہود مین اور
اسلام لانا اونکا پھر داخلہ اہلحرم دربار یزید پلید مین اور چھڑی لگانا دندان شریف پر اور نکالنا ابوبرزہ
اسلمی کا مجلس سے پھر حکم کرنا قتل امام زین العابدینؑ کا پھر انتقال کرنا دختر امام حسینؑ کا روایت
شصت ودوم فضائل امام زین العابدینؑ کی کتاب خرائج سے اور نکلنا موتی کا شکم ماہی سے
پھر داخل ہونا اہلحرم کا شام مین اور توبہ کرنا شامی کا اپنی افعال سے پھر جانا دربار لعین مین حال
خراب سے اور قید ہونا اوس مکان مین کہ جہان سانپ اور بچھو بہری تہی روایت شصت وسوم

 پس فہرست جانی تو جاننا چاہیے کہ
ذاکر کو خیال رنگ مجلس کا ضرور ہے کہ مجلس متوجہ سماعت ہے یا دل برداشتہ اگر ذکر بہت ہوچکا ہو اور گریہ موقوف
ہوگیا ہو اور اتفاق پڑہنے کا ہووے تو حتی الوسع فضائل ہی اکتفا کرے مگر وہ فضائل کہ جو فضائل بہی مشکل ہین
اور روایتوں کے نشانات یہ ہین مع یعنی مستغنی اگر وہ فضائل بہی طولانی ہو وین اور اوس سے بہی زیادہ مختصر پڑہنا منظور

ہووے تو ابتدا کی فضائل پڑہ کے اور جوڑ کے مصائب پڑہ کے چہوڑ دے قجض یعنی وقف جائز بالضرورت
اگر اون فضائل مین سے بہی کچہہ چہوڑ دینا منظور ہووے کہ کچہہ بیچ مین سے چہوڑ دے وہانکا نشان تکج
یعنی ترک جائز اور جہان تک چہوڑ دینا منظور ہووے وہانکا نشان تل رکہا یعنی ترکہ الی ہذا المقام اور اگر
اون دونون جا پر ایک ہندسہ بنا دے تو خوب ہے اور بعضے مقام ایسے ہین کہ وہان فضائل چہوڑ کے مصائب
بہی پڑہنا مناسب ہوتا ہے وہ مقام یہہ ہین کہ رقت خوب ہو رہی ہووے اور مختصر بہی پڑہنے کا ارادہ ہووے
تو اگر پڑہے گا تو نئے سر سے مجلس کو خاموش کر کے آمادہ کرنا ہوئیگا تو اس جاہین صورتین ہین ایک تو یہہ ہے
کہ گرہ کی عبارت کو تو چہوڑ دے اسواسطے کہ اوسمین رعایت ہوگی اوسکے پر فضائل کی تو مصائب سے شروع کرے
فضائل کے وہانکا نشان بج یعنی ابتدا جائز اور دوسری صورت یہہ ہے کہ کچہہ فضائل بچا کے یا کوئی چہوٹی
سی روایت پڑہ کے شروع کرے وہانکا نشان بجع یعنی ابتدا جائز مع الفضائل اور تیسری صورت
یہہ ہے کہ جو ذاکر پڑہ کے اوترا ہووے اوسی کا باقی احوال پڑہے مثلاً جناب عباسؑ کی شہادت ذاکر پڑہ چکا ہے تو
جناب امام حسینؑ نے جو اشعار ماتم جناب عباسؑ مین پڑہے ہین وہ پڑہے اور شہادت علی اصغرؑ دوسرے طور سے
جو قبل شہادت علی اکبرؑ کے ہے وہ پڑہے اور اگر شہادت علی اکبرؑ کی ذاکر پڑہ چکا ہووے تو اوسکے بعد آنا جناب امام حسینؑ کا
نعش علی اکبرؑ پر پڑہے اسیطرح جیسا مناسب ہووے وہان کا نشان بیم یعنی باقیات المقدم اور جو بی اس
صورت کے فقط واسطے اختصار کے پڑہے تو کوئی روایت چہوٹی سے فضائل کی بہی پڑہکر مصائب پڑہنا شروع کرے
اوسکا نشان وہی ہے جو کہ اوپر بیان ہوا ہے بجع یعنی ابتدا جائز مع فضائل اور بعضے جا تو ابتدا جائز
ہے مگر خلاصہ کچہہ آگے کا کر لینا اوسمین ربط ہو جاوے نشان وہانکا بجعط ہے اے جَازَ الْاِبْتِدَاءُ
مَعَ الرَّابِطِ اور بعضے جا درمیان سے چہوڑ دینا مناسب ہے کیونکہ آگے خیال ہوتا ہے کہ روایت طولانی ہے مجلس
پریشان نہو جائے وہانکا نشان ق یعنی وقف مطلق اسلئے آگے جو ایسا ہی مجلس کو آمادہ دیکہے تو پڑہے
نہین تو نہ پڑہے اور بعضے جا ایسی ہے کہ وہان چہوڑنا کچہہ ضرور نہین کہ آگے بہی روایت چست ہے وہانکا
نشان قج اے وَقْفٌ جَائِزٌ اور جہان دو طرحکے نشان بنے ہون تو جانا کہ یہان دونون چیزین
درست ہین مثل قج بہی لکہا ہے اور بج بہی لکہا ہے تو جان لے کہ پڑہنا بہی جائز ہے ۱۶/

اور یہان سے شروع بہی جائز ہے علی ہذا القیاس اورجن روایتونکا درمیان سے چھوڑنا مناسب
نہین اون روایتونکا نشان علامت ای عَلْیُ جَائِزِ التَّرْکِ ان روایتونکو جہان سے پڑہی روایت
پڑہنی ہووے تو پڑہی نہین نہ پڑہے اور اگر دیکہے کہ وقت آخر مجلس تنگ پر آئی یعنی روایت تمام ہونے پر آئی
اور مجلس اب متوجہ ہوئی تو مناسب مقام یاد پرہہے تو اسیواسطے چاہیے کہ اکثر فضائل اور مصائب یاد ہون
تا عبارت گذشتہ اور آئندہ کا خیال کرکے جوڑ لگاوے یہ نکات اور اشارے عاقلون کے لیے بتائے گئے ہین
تا جہان ضرورت آپڑے وہان ویسا کرین اور نہین تو جو روایت اوسوقت مناسب معلوم ہو
اوسے تمام پڑہے مگر مجلس کو گہبرا نہ دے اتنا نہ پڑہے اور اندازہ پڑہنے کا یہہ ہے کہ صفائی سے اور
تیزی سے اور خوب یاد پڑہے اور جسجا آواز رقت بلند ہو تو آواز بلند سے پڑہے اور دوسرے یہ چاہیے کہ جب
ذاکر منبر پر جائے تو حتی المقدور باوضو ہو کہ منبر مقام عالی ہے اور یہہ چاہیے کہ کسی ذاکر کو بنظر حقارت
نہ دیکہے کہ ہم خوب پڑہتے ہین اور یہہ برا پڑہتا ہے اور جو ہم اسکے بعد پڑہین تو خوب رقت ہووےگی یہ گمان غلط ہے
اکثر اسکے خلاف وقوع مین آتا ہے اور نہ کسی ذاکر کے سامنے پڑہنے سے خوف کرے اور جب پڑہنے
تو رجوع خدا سے کرے اور اُسپر توکل کرے اور یہ نیت ثواب پڑہے اور امید ثواب خدا سے رکہے اور یہ جان رکہے
اگر کوئی بہی روئیگا تو یہ داخل ثواب ہوگا اور اگر کوئی نہ روئیگا تو بہی داخل ثواب ہوگا اس لیے کہ اوسکی
نیت سبکے رولانیکی تہی یہ نہین چاہتا ہے کہ کوئی انمین سے کہ حاضر ہین نہ روئے اور جب منبر پر جائے تو
رجوع خدا کیطرف کرکے شروع کرے اور یہ طریق مرثیہ خوانونکا کہ فاتحہ کہتے ہین اس فقیر کو نہایت پسند ہے
پس چاہیے کہ منبر پر جاکے یہ بہی فاتحہ کہے اور خود بہی الحمد پڑہکے شروع کرے کہ حدیث شریف مین آیا ہے
کُلُّ اَمْرٍ ذِی بَالٍ لَمْ یُبْدَءْ بِبِسْمِ اللّٰهِ فَهُوَ اَبْتَرُ وَکُلُّ اَمْرٍ ذِی بَالٍ لَمْ یُبْدَءْ بِحَمْدِ اللّٰهِ فَهُوَ اَقْطَعُ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ فَتَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ روایت اول احوال خواب
مادر معاویہ اور احوال سفر امام حسینؑ اور قبر رسولخدا اور جناب فاطمہؑ پر جانا
رُوِیَ اَنَّ هِنْدَ اُمَّ مُعَاوِیَةَ جَاءَتْ اِلٰی دَارِ رَسُوْلِ اللّٰهِ عِنْدَ الصُّبْحِ وَدَخَلَتْ وَجَلَسَتْ
اِلٰی جَنْبِ عَائِشَةَ روایت مین وارد ہوا ہے کہ ہندہ مادر معاویہ ایکدن دولت سرای جناب رسولخدا

مین آئی اور پہلوی عائشہ مین بیٹھی اور وہ وقت صبح کا تھا وقالت لھا یا بنت ابی بکر رایت رؤیا
عجیبۃ اور عائشہ سے کہنے لگی کہ اے دختر ابی بکر آجکی رات کو مینے ایک خواب عجیب وغریب دیکھا ہے واریدُ
ان اقصہا علی رسول اللہ اور مین چاہتی ہون کہ اس خواب کو پیغمبر کے آگے بیان کرون وذلک قبل
اسلام والدہا معاویۃ اور یہ ماجرا قبل اسلام معاویہ کے ہوا کہ ہنوز معاویہ مطیع اسلام نہوا تھا فقالت
لہا عائشۃ قصیہا علیّ حتی اخبر بہا رسول اللہ عائشہ نے کہا تو میری آگے بیان کر تا مین رسول خدا
کے آگے بیان کرون فقالت انی رایت فی نومی شمسا مشرقۃ علی الدنیا کلہا ہند نے کہا
کہ مینے دیکھا کہ ایک آفتاب تابندہ مہر درخشندہ آسمان پر بلند ہوا ہے تمام عالم اوسکی نور سے روشن ہوا ہے
فولد من تلک الشمس قمر فاشرق نورہ علی الدنیا پھر کیا دیکھا کہ اوس آفتاب جہانتاب سے
ایک چاند پیدا ہوا کہ اوس چاند کی نور سے ساری دنیا منور ہوی ثم ولد من ذلک القمر نجمان زہران
قد ازہرت نورہما المشرق والمغرب بعد اوسکے کیا دیکھتی ہون کہ اوس چاند سے دو تارے چمکتے ہوے
نکلے کہ اونکی نور سے مشرق ومغرب روشن ہوا فبینما انا کذلک اذ بدت السحابۃ السوداء مظلمۃ
کانہا اللیل المظلم مین ان سورج اور چاند اور تارونکو دیکھہ رہی تھی ناگاہ ایکطرف سے ایک ابر سیاہ
پیدا ہوا جیسے اندہیری رات ہوتی ہے فولد من تلک السحابۃ السوداء حیۃ رقطاء پھر دیکھا تو اوس
ابر سیاہ مین سے ایک ابلق سانپ پیدا ہوا فدبت الحیۃ الی النجمین فابتلعتہما اور دونون تارونکے
طرف وہ رینگ نزدیک پہونچکر دونونکو نگل گیا فجعل الناس یبکون ویتاسفون علی ذینک النجمین
اوسوقت عجب حال آدمیونکا ہوا بیقرار ہوہوکر اون دونون تارونکی لیے رونے لگے اور افسوس کرنیلگے
اور اپنی سر وصورت خاک مین بہرتے تھے ماتم عظیم برپا تھا ہرطرف شور آہ وواویلا تھا قال فجاءت
عائشۃ الی النبی وقصت علیہ الرؤیا راوی کہتا ہے کہ عائشہ پیغمبر کی پاس آئی اور ہند کی زبانی خواب
بیان کیا فلما سمع النبی کلامہا تغیرت لونہ واستعبر پس جب سنا رسول خدا نے یہ خواب
فرط غم سے رنگ مبارک متغیر ہوگیا وقال یا عائشۃ اما الشمس المشرقۃ فانا اور حضرت
نے فرمایا کہ اے عائشہ آفتاب جہانتاب تو مین ہون واما القمر فہو فاطمۃ ابنتی اور وہ ماہ منیر

میری دختر نیک اختر فاطمہ زہرا ہی وَاَمَّا الْقَمَرَانِ فَهُمَا الْحَسَنُ وَالْحُسَيْنُ اور وہ دو کوکب دری حسن اور حسین میری نواسی ہین میری آنکھون کی تارے ہین وَاَمَّا السَّحَابَةُ السَّوْدَاءُ فَهُوَ مُعَاوِيَةُ اور وہ ابر سیاہ تاریک معاویہ پسر ہند ہی وَاَمَّا الْحَيَّةُ الرَّقْطَاءُ فَهُوَ يَزِيدُ اور وہ مار ابلق یزید ہی کہ میری فرزند پر حملہ کریگا جب فاطمہ اپنی حق سی منع کی جائیگی اور بعنہ یاد کریگی اور کوئی اوسکی فریاد کو نہ پہونچیگا جب وہ دنیا سے گذر جائیگی اور علی بھی شمشیر ظلم سے شہید ہو چکیگا تو میری حسن اور حسین سے لوگ دشمنی کرینگے یہان تک کہ جب حسن کو بھی زہر سی شہید کرینگی تو پہر حسین پر فوجون کی چڑہائی ہوگی مدینی سی حسین کو نکالینگی کہین بھی رہنی نہ دینگی اور پیاسا قتل کرینگی پس تمام شیعہ اور محب اوسکی روئینگی خاک اوڑائینگی کبھی حسن کی مصیبت یاد کر کر روئینگی کبھی حسین کی شہادت یاد کر کی جان کہوئینگی فَاَشْفَعُ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مین اونکا شفاعت خواہ ہونگا روز قیامت اور عذاب الٰہی سے بچاکر بہشت مین لیجاؤنگا پس حضرات خوشا حال تمہارا کہ روتی ہو تم زوال نجوم فلک امامت پر پس سنیے احوال جناب سید الشہدا کو اور روئیے اوس مظلوم پر تا شفاعت خواہ ہون روز قیامت کو جناب رسولخدا رُوِيَ اَنَّهُ لَمَّا مَاتَ مُعَاوِيَةُ بْنُ اَبِي سُفْيَانَ بَايَعَ النَّاسُ اِبْنَهُ كَافَّةً چنانچہ کتب معتبرہ مین مرقوم ہے کہ جب معاویہ پسر ابو سفیان لعین کہ جسی ہند نی ابر سیاہ دیکہا تہا بعذاب ہاویہ ملحق ہوا تو مار ابلق یعنی یزید متمکن مسند حکومت ہوا پس جو لوگ کہ اوسکی قلمرو مین تھے اونہون نی اوس سی بیعت کی اِلَّا اَهْلَ الْكُوفَةِ وَاَهْلَ الْمَدِينَةِ مگر دو شہر باقی رہے مدینہ اور کوفہ کہ وہان کی لوگون نی اوس سی بیعت نکی فَكَتَبَ اِلٰى وَلِيدِ بْنِ عُتْبَةَ اَنْ يَأْخُذَ الْبَيْعَةَ مِنْ اَهْلِ الْمَدِينَةِ خَاصَّةً مِنَ الْحُسَيْنِ پس حملہ مار ابلق سی انجم فلک امامت پر یہی مراد تہی جب یزید حاکم ہوا تو اوس لعین نی ولید بن عتبہ کو کہ حاکم مدینہ تہا اس مضمون کا نامہ لکہا کہ اہل مدینہ سی بیعت لینا خصوصاً حسین بن علی سے اور ہرگز ہرگز اونسی دست بردار نہونا فَاِنْ اَبٰى فَاضْرِبْ عُنُقَهُ وَابْعَثْ اِلَيَّ بِرَاْسِهِ پس اگر حسین میری بیعت سی انکار کرین تو فرصت ایکدم کی نہ دینا اور سر اونکا کاٹ کر میری طرف روانہ کرنا وَالسَّلَامُ راوی کہتا ہے کہ جب یہ نامہ ولید نی پڑہا تو بہت

متالم ہوا اور ناچار ہو کر خادم اپنا امام حسینؑ پاس بھیجا کہ مجھے آپ سے کچھہ کام ہے آپ یہان تشریف
لائیے اوسوقت امام حسینؑ روضہ جناب سرور کائنات پر بیٹھے تھے پیغام ولید سنکر نہایت محزون و مغموم ہوئے
اور دولتسرا مین تشریف لائے راوی کہتا ہے کہ زینبؑ و ام کلثومؑ و رقیہؑ و عاتکہ نے امام حسینؑ کو غمگین و ملول
دیکھکر رونے لگین فجمع الحسین رجالا من اهل بیته و موالیه و امرهم بالسلاح پس حضرت
نے پچاس اپنے عزیز و انصار سے جمع کیے اور حکم کیا کہ ہتیار لگا لو اور میرے ساتھ چلو مین ولید کے پاس
جاؤن تو تم دروازے پر ولید کے کھڑے رہنا جسوقت آواز میری بلند ہووے تو بیتکلف میرے پاس چلے آنا
قال فجاء الحسین و علیه قباء و رداء اصفر ان غرض کہ حضرت داخل خانۂ ولید ہوئے اوسوقت
قبا اور ردا حضرت کے جسم مبارک پر زرد آراستہ تھی فقام الیه الولید و اجلسه علی یمینه حضرت
کو دیکھکر ولید اوٹھکھڑا ہوا اور داہنی طرف حضرت کو بٹھایا و مروان بن الحکم جالس الی جانبه اور
مروان بیٹا حکم ولدالزنا کا ایکطرف بیٹھا تھا فلما استقر الجلوس بالحسین قرء الولید کتابا بنعی
معاویة جب حضرت بیٹھے تو ولید نے نامہ یزید کا پڑھا فقال الحسین انا لله و انا الیه راجعون
حضرت نے انا للہ و انا الیہ راجعون فرمایا و قال الحسین انی لا اراك ان تقنع علی بیعتی لیزید سرا
حتی اُبایعه جهرا فیعرف ذلك الناس اور حضرت نے فرمایا اے ولید مجکو گمان نہین ہے کہ تو میری
بیعت مخفی پر راضی ہو تا اینکہ مین علانیہ یزید سے بیعت کرون کہ اور لوگ بھی جانین فقال له الولید
انصرف یا ابا عبد الله پس ولید نے عرض کی کہ آپ تشریف لیجائیے فقال له مروان والله
لئن فارقت الحسین الساعة لا تری منه الا الغبار اوسوقت مروان پکارا کہ اے ولید
کیا کرتا ہے اگر اسوقت امام حسینؑ نے بیعت نکی اور ہاتہ سے نکلجائینگے تو کبھی ہاتہ نہ آوینگے اور سوائے
گرد اور غبار کے تو اور کچھہ نہ دیکھیگا فاحبسه حتی یبایع او اضرب عنقه و عنق اصحابه
فانهم اصحاب فتنة و شر پس مناسب یہی ہے کہ انکو اسوقت قید کر اگر بیعت کرین تو خیر ورنہ
قتل کر اور سر انکا اور انکے اصحاب کا کاٹ کے یزید کے پاس بھیجدے تحقیق کہ اصحاب انکے فتنہ و فساد
برپا کرینگے فلما سمع الحسین کلام مروان بن الحکم قام علی قدمیه و قال کذبت والله

یا ابن الزرقاء اتقتلنی یہ سنکر امام نامدار پھر کر اوٹھکر کھڑے ہوے اور فرمایا ای ولد الزنا تو حکم کرتا ہی میرے قتل پر ای لعین تو جھوٹا ہی اور کسکا مقدور ہی جو مجھکو قتل کرے فضرب علیہ السلام علیہ الکرسی من الحدید کان فی بیت الولید پس اوسوقت جناب امام حسینؑ نے ایک کرسی آہنی کہ مکان ولید مین رکھی تھی اوٹھاکر ولید پر ماری وہ لعین بہاگا فکسروا الباب ودخلوا الدار جو ہین آواز حضرت کی بلند ہوئی تو فرزندان جناب امیرؑ دوڑے اور دروازہ توڑکر مسلح تلوارین پکڑے داخل خانہ ولید ہوے فاول من دخل عنہم شاھراسیفہ العباسؑ ابن علیؑ وجعفرؑ بن علیؑ و عبد اللہ ابن علیؑ وعثمانؑ ابن علیؑ اور اول اون سب سے چلے عباسؑ بن علی تلوار کھینچے ہوے داخل ہوے اور بعد اونکے بہائی اونکے عبد اللہ وجعفر وعثمان والحسینؑ بن الحسنؑ والقاسمؑ ابن الحسنؑ وعلیؑ بن الحسینؑ الاکبرؑ ومسلمؑ بن عقیلؑ مع ابنہ جعفرؑ واھلبیتہ وموالیہ فھموا الدار وھموا ان یضعوا اسیافھم اور حسن مثنی اور قاسمؑ اور علی اکبر ہمشکل پیغمبرؐ اور مسلمؑ بن عقیلؑ مع بیٹے اپنے جعفرؑ اور فرزندان عبد اللہ بن جعفر پس ان سبھون نے گھر کو ولید کے گھیر لیا اور چاہا کہ تلوارین میان سے لین اور ارادہ لڑائی کا کرین فمنعھم الحسینؑ من ذلک جناب امام حسینؑ نے اون سبکو منع کیا اور حضرت باہر آئے راوی کہتا ہی کہ جب سے حضرتؑ ولید کے پاس گئے تھے تو زینبؑ اور ام کلثومؑ اور رقیہؑ اور مادر علی اکبرؑ اور سکینہؑ اور فاطمہ صغراؑ گھبرائی پھرتی تہین کبھی ڈیوڑھی پر جاتی تہین اور کبھی صحن خانہ مین آتی تہین اور زار زار روتی تہین اذ دخل الحسینؑ مع اھلبیتہ فوجد اختہ زینبؑ وسکینۃؑ قائمتین خلف الباب منتظرتین وتبکیان پس حضرت امام حسینؑ مع اہلبیت گھر مین داخل ہوے دیکھا حضرتؑ نے کہ زینبؑ اور سکینہؑ انتظار مین پیچھے دروازے کے کھڑی رو رہی ہین پس حضرت بھی اونہین دیکھکر رونیلگے اور فرمایا کہ ای زینبؑ ای سکینہؑ صبر کرو کہ یہ پہلی مصیبت ہی راوی کہتا ہے کہ حضرتؑ کے گھر مین کُہرام تھا فلما جن اللیل جاء علی قبر جدہ باکیا حزینا پس جب رات ہوئی تو حضرت روتے ہوے روضہ رسول خدا پر آئے وقال السلام علیک یا رسول اللہ انا الحسینؑ بن فاطمۃؑ فرخک وابن فرختک اور عرض کی سلام ہو تمپر ای

رسولخدا مین ہون حسینؑ فرزند تمہارا اور بیٹا تمہاری بیٹی فاطمہ زہرا کا اور مین وہ ہون کہ تم بارہا مجھے اپنے
کاندہے پر سوار کرتے تہے اور تمنے مجھے امانت اپنی امت کو سونپا تہا فَاشْهَدْ عَلَيْهِمْ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ اَنَّهُمْ
خَذَلُوْنِيْ وَضَيَّعُوْنِيْ وَلَمْ يَحْفَظُوْنِيْ پس آگاہ ہو اے نانا تمہاری امت نے میری رعایت نکی اور مجکو
کمال تنگ کیا یہانتک کہ مجکو رہنے نہین دیتی پس مین تمسے رخصت ہونیکو آیا ہون ثُمَّ يَبْكِيْ عِنْدَ الْقَبْرِ
حَتّٰى اِذَا كَانَ قَرِيْبًا مِنَ الصُّبْحِ وَضَعَ رَاْسَهٗ عَلٰى قَبْرِهٖ وَنَامَ یہ فرما کر جناب امام حسینؑ دیر تک
روتے رہے جب صبح قریب ہوئی سر مبارک قبر شریف پر رکھکے سو گئے وَاِذَا بِرَسُوْلِ اللّٰهِ قَدْ اَقْبَلَ
وَمَعَهٗ جَمَاعَةٌ مِنَ الْمَلَائِكَةِ ناگاہ خواب مین دیکھا جناب رسولخدا کو کہ ایک گروہ ملائکہ اونکے ہمراہ ہے
اور روتے چلے آتے ہین حَتّٰى ضَمَّ الْحُسَيْنَ اِلٰى صَدْرِهٖ وَقَبَّلَ مَا بَيْنَ عَيْنَيْهِ وَقَالَ یہانتک
کہ قریب جناب امام حسینؑ کے آئے اور اونکو اپنی چہاتی سے لگایا اور بوسے درمیان دونون آنکھون کے لیکر فرمایا
يَا حَبِيْبِيْ يَا حُسَيْنُ كَاَنِّيْ اَرَاكَ عَنْ قَرِيْبٍ مُرَمَّلًا بِدِمَائِكَ مَذْبُوْحًا بِاَرْضِ كَرْبَلَاءَ اے
حبیب میرے اے حسینؑ گویا مین دیکھتا ہون تجکو عنقریب کہ تو اپنے خون مین لوٹ رہا ہے اور قوم اشقیا
قصد تیرے ذبح کا کرتی ہین وَاَنْتَ مَعَ ذٰلِكَ عَطْشَانُ لَا تُسْقٰى وَظَمْاٰنُ لَا تُرْوٰى اور تو اوسوقت
پیاسا ہے اور پانی مانگتا ہے کوئی رحم نہین کہاتا اور پانی نہین دیتا اے فرزند علیؑ و فاطمہ و حسنؑ
ہم سب مشتاق تیرے ہین جلد تعجیل کر آنے مین وَاِنَّ لَكَ فِي الْجَنَّةِ لَدَرَجَاتٍ لَنْ تَنَالَهَا اِلَّا
بِالشَّهَادَةِ اور اے حسینؑ حق تعالی نے تیرے واسطے بہشت مین بہت سے درجے مقرر کئے ہین لیکن وہ درجے
موقوف ہین تیری شہادت پر فَجَعَلَ الْحُسَيْنُ يَنْظُرُ اِلٰى جَدِّهٖ وَيَقُوْلُ یہ سنکر امام حسینؑ رسولخدا کی
طرف دیکھکر رونے لگے اور عرض کی يَا جَدَّاهُ لَا حَاجَةَ لِيْ فِي الرُّجُوْعِ اِلَى الدُّنْيَا اے نانا اب
مجھے کچھہ احتیاج دنیا کی طرف جانیکی نہین ہے مجھے اپنی قبر مین لیلو کہ مجھے نہایت تنگ کیا ہے فَقَالَ
لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ لَا بُدَّ لَكَ مِنَ الرُّجُوْعِ اِلَى الدُّنْيَا حَتّٰى تُرْزَقَ الشَّهَادَةَ پس جناب رسولخدا نے
فرمایا اے روشنی چشم میری ضرور ہے تجھے دنیا مین جانا تاآنکہ دست جفاکاران امت سے شہید ہووے
فَانْتَبَهَ الْحُسَيْنُ مِنْ نَوْمِهٖ فَزِعًا مَرْعُوْبًا پس امام حسینؑ یہ خواب دیکھکر روتے ہوے بیدار ہوے

اور خواب اہلبیت سے بیان کیا پس عجب طرح کا غم والم اہل بیت پر طاری ہوا ثُمَّ جَاءَ عَلٰی قَبْرِ
اُمِّہٖ فَاطِمَۃَ الزَّهْرَآءِ پھر جناب امام مظلوم باکمال حزن وملال قبر جناب فاطمہؑ پر آئے اور یوں کہنے لگے
یَا اُمَّاہُ لَقَدْ اَزْعَجْنَا مِنْ جِوَارِكِ ای امان سخت ناچار ہوں بنی امیہ مجھکو تمہاری ہمسایہ سے چھڑاتے ہیں
حضرت یہ کہہ رہے تھے کہ جناب زینبؑ روتی ہوئیں تشریف لائیں اور قبر جناب فاطمہؑ سے لپٹ کر یہ کہنے
لگیں یَا اُمَّاہُ اَمَا سَمِعْتِ حَالَ کِتَابَۃِ یَزِیْدَ ای امان کچھ سنا تم نے کہ یزید نے تمہارے فرزند حسینؑ کے
لیے کیا لکھا ہے کہ اگر بیعت کریں تو خیر والا سر حسینؑ کا کاٹ کر میرے پاس بھیجدے اسواسطے ناچار بھائی نے
وطن چھوڑتا ہے جناب امام حسینؑ جناب زینبؑ کو گھر میں لائے اور ارادہ سفر کا کیا فَقَالَتْ اُمُّ سَلَمَۃَ
یَا بُنَیَّ اِلٰی اَیْنَ فَبَکَی الْحُسَیْنُؑ وَقَالَ اِلَی الْعِرَاقِ جناب ام سلمہؑ تیاری سفر دیکھکر بولیں کہ ای
پارہ جگر میرے کہاں کا قصد کیا ہے اوسوقت امامؑ رونے لگے اور فرمایا کہ ای امان عراق کی طرف جاتا ہوں
ثُمَّ قَالَتْ یَا حُسَیْنُ اَنَا اَخَافُ مِنْ ذَهَابِكَ اِلَی الْعِرَاقِ ام سلمہؑ نام عراق کا سنکر بولیں کہ مجھے
خوف آتا ہے تیرے عراق کو جانے سے سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ وَهُوَ یَقُوْلُ یُقْتَلُ وَلَدِیَ الْحُسَیْنُؑ بِاَرْضِ
الْعِرَاقِ یُقَالُ لَهَا کَرْبَلَا اسواسطے کہ مکرر سنا ہے میں نے رسولخدا سے کہ فرماتے تھے کہ فرزند میرا حسینؑ زمین
عراق میں ایکمقام ہے کہ نام اوسکا کربلا ہے بالب تشنہ شہید ہوگا فَبَکَی الْحُسَیْنُؑ بُکَاءً شَدِیْدًا
وَقَالَ لَهَا یَا اُمَّاہُ اَنَا وَاللّٰهِ اَعْلَمُ ذٰلِكَ یہ سنکر امام حسینؑ بہت روے اور فرمایا ای امان بخدا
سوگند میں اس سے زیادہ جانتا ہوں کہ وہاں جاکر مع عزیز و یار قتل ہونگا اور ای امان کربلا پر کیا
موقوف ہے جہاں جاؤں اگر سوراخ مار و مور میں چھپونگا تو بھی یہ قوم جفا کار مجھے جیتا نچھوڑے گی پھر
ام سلمہ نے پوچھا کہ کون کون تمہارے ہمراہ جائیگا حضرت نے ہر ایک کی طرف اشارہ کیا کہ یہ سب میرے ہمراہ
جائینگے فَبَکَتْ بُکَاءً شَدِیْدًا ثُمَّ قَالَتْ یَا حُسَیْنُؑ اِنْ کُنْتَ لَا بُدَّ مُسَافِرًا اِلَی الْکُوْفَۃِ فَلِمَ تَسِیْرُ
اِلَیْهَا بِاَهْلِكَ وَنِسَائِكَ پس ام سلمہؑ دیر تک روئیں اور بولیں ای حسینؑ اگر ارادہ مصمم کوفی
کا ہے تو عورتونکو ہمراہ نہ لیجاؤ کہ بعد تمہاری شہادت کی یہ سب تباہ و ہلاک ہو جائیں گی خصوصاً
یہ اطفال صغیر فَبَکَی الْحُسَیْنُؑ بُکَاءً شَدِیْدًا وَقَالَ یَا اُمَّاہُ اَلَا تَرَیْهُمْ یَقْتُلُوْنَ عَطْشَانًا

جناب امام حسین یہ سنکر بہت شدت سے روئی اور فرمایا کہ ای امان اکثر لڑکو نہین سے آگی میری پیاسے قتل کیے جائینگے او سوقت سب حضرتے سامنے کھڑے تھے ہر ایک کی طرف اشارہ کرکر فرمایا کہ ای امان یہ نیزے سے مارا جائیگا اور یہ تلوار سے ٹکڑے ہوگا حَتّٰی هٰذَا الطِّفْلُ الَّذِیْ یَرْضَعُ فِیْ حِجْرِ اُمِّهٖ یُذْبَحُ بِسَهْمِ الْعَدُوِّ یہان تک کہ یہ لڑکا کہ مان کی گود مین دودہ پیتا ہی تیر ستم سے شہید ہوگا اُسوقت علی اصغر کا سن ڈیڑہ مہینے کا تہا اور کم زیادہ بہی منقول ہی جب مان نے علی اصغر کی یہ خبر سنی روتی روتی بیہوش ہوگئی اور اُسی دن سے دودہ اُسکا مارے صدمے کم ہوگیا روایت دوم بیان محبت رسول خدا با امام حسین اور کوچ حسین کا مدینے سے اور احوال مختلف سفر اور شہادت و اہل حرم کی تاراجی اور پہر پہونچنی آب و غذا اور آنے شیر مین نعش امام پر کتاب نہایہ مین ام الفضل دایہ حضرت امام حسین سے روایت کی ہی کہ اوسنے کہا دَخَلَ عَلَیَّ یَوْمًا رَسُوْلُ اللّٰهِ وَ جَلَسَ عِنْدِیْ ثُمَّ قَالَ هَلُمِّیْ اِلَیَّ ابْنِیْ ایکروز جناب رسالتمآب میرے گھر مین تشریف لائی اور بیٹھے اور فرمایا کہ ای ام الفضل لا میرے جگر گوشہ کو مین نے امام حسین کو حضرت کی گود مین دیا فَقَبَّلَهٗ وَضَمَّهٗ اِلٰی صَدْرِهٖ ثُمَّ اَقْعَدَهٗ فِیْ حِجْرِهٖ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امام حسین کو چہاتی سے لگایا اور پیشانی پر اوس نور چشم کے بوسے دیے اور گود مین بٹہالیا فَبَالَ الْحُسَیْنُ فِیْ حِجْرِهٖ یکایک امام حسین نے رسول خدا پر بول کیا مین نے اسطرح جہنجلا امام حسین کو حضرت کی گود سے لیلیا کہ امام حسین رونیلگے فَرَأَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ قَدِ اشْتَغْبَرَ وَقَالَ مَهْلًا مَهْلًا یَا اُمَّ الْفَضْلِ ناگاہ دیکہا مین نے کہ رسول خدا کی بہی آنکہون مین آنسو بہر آئی اور فرمایا آہستہ اوٹہا آہستہ اوٹہا ام الفضل کہ یہ ایک قطرہ آب سے پاک ہو جائیگا اور جو رنج کہ میرے جگر گوشے کو پہونچا ہی وہ کیونکر برطرف ہوگا پس ای حضرات مومنین اب یہ مقام غور و تامل ہی کہ جناب رسول خدا کو اوسوقت کیا صدمہ ہوا ہوگا جسوقت امام حسین قبر رسول خدا سے رخصت ہونیکو آئی ہونگے اور رو رو کر فرماتے ہونگے اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَنَا الْحُسَیْنُ بْنُ فَاطِمَةَ فَرْخُكَ وَابْنُ فَرْخَتِكَ سلام میرا ہو تمپر ای رسول خدا مین ہون حسین نور عین تمہارا اور بیٹا تمہاری بیٹی فاطمہ کا یہ کہکر قبر شریف پر رات بہر روپاکیے اور دعا مانگا کیے جب صبح قریب ہوئی تو حضرت کی آنکہہ

لگ گئی تو دیکھا کہ جناب رسولخدا روتی ہوئی تشریف لائی ہین اور حضرت کو چھاتی سی لگا کر فرماتی ہین
یَا حَبِیْبِیْ یَا حُسَیْنُ کَاَنِّیْ اَرَاکَ عَنْ قَرِیْبٍ مُرَمَّلاً بِدِمَائِکَ مَذْبُوْحًا بِاَرْضِ کَرْبَلَاءَ ای
حبیب میری ای حسین گویا کہ مین دیکھتا ہون کہ تو زمین کربلا پر اپنی لہو مین لوٹتا ہی اور ایک گروہ
تجھے قتل کر رہا ہی وَاَنْتَ مَعَ ذٰلِکَ عَطْشَانُ لَا تُسْقٰی اور تو اسوقت ای حسین بہت پیاسا
ہوگا اور کوئی تجھی پانی نہ دیگا امام حسین اپنی نانا کی طرف دیکھکر عرض کرینگی یَا جَدَّاہُ لَا حَاجَةَ لِیْ فِی
الرُّجُوْعِ اِلَی الدُّنْیَا فَخُذْنِیْ اِلَیْکَ وَاَدْخِلْنِیْ فِیْ قَبْرِکَ ای نانا میرا دل دنیا اور اہل دنیا
سی بیزار ہی مجھے دنیا مین جانیکی احتیاج نہین ہی تم مجھی اپنی قبر مین لیلو یہ خواب دیکھکر چونکے
تو عازم سفر ہوی اسوقت ام سلمہ زوجہ جناب رسولخدا رو کر فرمانی لگین ای فرزند مجھی اندوہناک
نکر سفر عراق سی فَاِنِّیْ سَمِعْتُ مِنْ جَدِّکَ یَقُوْلُ یُقْتَلُ وَلَدِیَ الْحُسَیْنُ فِیْ اَرْضٍ یُقَالُ
لَهَا کَرْبَلَاءُ پس مینی سنا ہی تیری نانا سی کہ فرماتی تہی کہ حسین قتل کیا جاویگا ایک زمین پر کہ نام اوسکا کربلا ہے
جناب امام حسین علیہ السلام نے فرمایا اَنَا وَاللّٰہِ اَعْلَمُ ذٰلِکَ مین خوب جانتا ہون قسم خدا کی مین ضرور شہید ہونگا بلکہ
مین روز قتل اپنا اور قاتل کو اپنی جانتا ہون اور اگر تم چاہو تو مین اوس زمین کو دکھا دون ثُمَّ اَشَارَ
بِیَدِہِ الشَّرِیْفَةِ اِلٰی جِهَةِ کَرْبَلَاءَ فَانْخَفَضَتِ الْاَرْضُ حَتّٰی اَرَاهَا مَضْجَعَهٗ وَمَوْضِعَ مُعَسْکَرِہٖ
پہر حضرت نے اشارہ کیا طرف زمین کربلا کی پس سب زمین پست ہوگئی اور زمین کربلا بلند ہوئی یہانتک
کہ حضرت نے حضرت ام سلمہ کو اپنی قتلگاہ دکہائی کہ یہان مین زخمی ہوکر گرونگا خاک پر تڑپونگا لاشہ
میرا بے سر خاک وخون مین پڑا رہیگا پس ام سلمہ نے اختیار روئین اور فرمایا کہ ای فرزند تم تو راہ خدا مین شہید ہوگے
دختران زہرا اور اہل بیت کو ہمراہ نہ لیجاؤ تا حسرت انکی تو برباد نہو حضرت نے جب نام اہل بیت کا سنا رو
اور فرمایا وَقَدْ شَاءَ اَنْ یَرٰی حَرَمِیْ وَنِسَائِیْ مُسَبِّیِیْنَ مُشَرَّدِیْنَ وَاَطْفَالِیْ مَذْبُوْحِیْنَ
مَاْسُوْرِیْنَ ای امان مقدر مین میری یون ہی ہے کہ مین بظلم وستم شہید ہون اور اطفال میری ذبح
کیے جائین اور میری بہنین اور بیٹیان سب قید ہوکر شتران برہنہ پر سوار ہوکر بلوای عام مین شام
تک جائینگی اور جو فرزند میری قتل سی بچینگی قید ہوکر شام جائینگی وَهُمْ یَسْتَغِیْثُوْنَ فَلَا یَجِدُوْنَ

نَاصِرًا وَّلَا مُعِيْنًا اور وہ فریاد کرینگے اور کوئی فریاد کو اونکی نہ پہونچیگا حضرت ام سلمہ نے تہا کہ تمہارے نانا نے مٹی کربلا کی دی تہی مین نے اوسے ایک شیشہ مین رکہا ہے یہ سنکر حضرت نے بہی اعجاز سے مٹی کربلا کی دی او فرمایا اے امان وہ مٹی کہ تمہین نانا نے دی تہی اوس سے علیحدہ اسے بہی ایک شیشہ مین رکہو فَاِذَا فَاضَتَا دَمًا فَاعْلَمِيْ اَنِّيْ قَدْ قُتِلْتُ پس جب دونون شیشون سے خون اوبلے تو تم یقین کرنا کہ مین قتل ہوا یہ کہکر حضرت روانہ ہوے اور سب اہل مدینہ روتے رہگئے حَتّٰی وَصَلَ الْحُسَيْنُ اِلٰی كَرْبَلَا یہان تک کہ امام حسین وارد کربلا ہوے جب حضرت کے ورود کی خبر ابن زیاد نے سنی تو فوجین بہیجنا شروع کین فَاجْتَمَعَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ سِتَّمِائَةُ اَلْفِ فَارِسٍ وَّمِائَةُ اَلْفِ رَاجِلٍ وَّمِائَةُ اَلْفِ رِسَالٍ یہانتک کہ بعضے روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ چہہ روز مین چہہ لاکہہ ملعون جمع ہوے کہ انمین دو لاکہہ تیر انداز تہے یہ سب فقط فرزند رسول خدا کے قتل کرنیکو اسقدر ریلوا ملعونون کا تہا کہ کثرت فوج سے زمین کربلا نظر نہ آتی تہی اور آواز گہوڑون کی ٹاپون کی سنکر لڑکے گہبراتے تہے پس اون نابکارون نے چارون طرف سے گہیر لیا اور رستہ دریاے فرات کا بند کردیا فَاضْطَرَبَتِ النِّسَاءُ حَتّٰی جَفَّ اللَّبَنُ لِاُمِّ الرَّضِيْعِ عورتین نہایت مضطرب ہوئین تا آنکہ مادر علی اصغر کا دودہ خشک ہوگیا قَالَ فَرَاَيْتُ اِنَّ اَكْثَرَ الصِّبْيَانِ يَخْرُجُوْنَ مِنَ الْخِبَاءِ وَيَقُوْلُوْنَ الْعَطَشَ الْعَطَشَ ثُمَّ يَدْخُلُوْنَ فِيْهَا راوی کہتا ہے کہ روز عاشورا دیکہتا تہا مین کہ اکثر لڑکے مارے پیاس کے باہر خیمے سے آتے تہے اور العطش العطش کہکر چلاتے تہے اور کثرت فوج دیکہکر پہر خیمے مین چلے جاتے تہے وَالْحُسَيْنُ فِيْ ثَمَانِيَةٍ وَّعِشْرِيْنَ مِنْ اَهْلِ بَيْتِهٖ وَخَمْسِيْنَ رَجُلًا مِّنْ اَصْحَابِهٖ ادہر تو یہ کثرت فوج تہی کہ جیسا بیان ہوا اور جناب امام حسین کے ساتہہ اٹہائیس تو عزیز تہے کہ جسمین بعضے حد بلوغ کو بہی نہ پہونچے تہے اور پچاس رفیق تہے پس عمر سعد لعین نے روز عاشورا لڑائی شروع کی اور تیر چلہ کمان مین جوڑ کر مارا اور کہا اے گروہ کوفہ و شام گواہ رہنا کہ پہلا تیر لشکر حسین پر اس شقی نے مارا ہے پس اصحاب و عزیز حضرت کے شہید ہونیلگے یہان تک کہ قاسم پامال سم اسپان ہوے حضرت عباس کے شانے تن سے جدا ہوے علی اکبر کو برچہی لگی علی اصغر نے گود مین سرور کی تیر کہایا اور جو شہید ہوتا تہا لاشہ اوسکا حضرت لا کر اوٹہا لاتے

(حاشیہ) بہمنی ... [illegible]

اور لاشیں پر لاش رکھتے تھے تا پامال سم اسپان نہو مگر ہزار حیف جب وہ حضرت شہید ہوئے تو کوئی ایسا نتہا کہ لاش کو حضرت کی اوٹھالائے آندہی سیاہ چلتی تھی اور جانور آشیانے چھوڑ کر لا الٰہ الا اللہ کہتے تھے وَصَارَ مَاءُ الْفُرَاتِ دَمًا عَبِیْطًا اور پانی فرات کا مانند خون تازہ کے جوش مارتا تھا اور برابر قامت نیزہ کے اوچھلتا تھا آسمان سے خون برستا تھا اور آفتاب کو گہن لگا تھا فَنَادٰی مُنَادٍ قُتِلَ ابْنُ رَسُوْلِ اللّٰہِ یس آئی ایک منادی نے درمیان آسمان و زمین کے کہ قتل کیا گیا فرزند رسول خدا قُتِلَ وَاللّٰہِ الْاِمَامُ ابْنُ الْاِمَامِ اَخُو الْاِمَامِ افسوس قتل ہوا امام پسر امام برادر امام اور اہل مدینہ کو مطلق اس ماجرے سے اطلاع نتھی ابن عباس کہتے ہیں کہ میں سوتا تھا دیکھا میں نے پیغمبر رسول خدا کو خواب میں دیکھا وَھُوَ مُقْبِلٌ مِنْ نَحْوِ کَرْبَلَا کہ وہ جناب کربلا کی طرف سے تشریف لاتے ہیں اور سر اور ریش مبارک پر خاک پڑی ہوئی ہے وَھُوَ بَاکِی الْعَیْنِ حَزِیْنُ الْقَلْبِ گریان ہیں آنسو جاری ہیں با دل غمگین دو شیشے حضرت کے ساتھ خون سے بھرے ہیں پس عرض کی میں نے یا رسول اللہ مَا ھَاتَانِ الْقَارُوْرَتَانِ مَمْلُوَّتَانِ دَمًا ای پیغمبر خدا آپ کے پاس یہ خون سے بھرے شیشے کیسے ہیں حضرت شدت سے روئے اور فرمایا ھٰذِہٖ فِیْھَا دَمُ الْحُسَیْنِ وَھٰذِہٖ اُخْرٰی مِنْ دِمَاءِ اَھْلِ بَیْتِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اس شیشے میں تو خون میرے نواسے اور فرزند حسین کا ہے اور دوسرے میں خون اوسکے اصحاب کا ہے یہ خواب دیکھکر میں غمناک اوٹھا اور دل میں کہتا تھا کہ خدا خیر کرے عجب طرح کا خواب مینے دیکھا ہے جب باہر نکلا فَرَاَیْتُ وَاللّٰہِ الْمَدِیْنَۃَ کَاَنَّھَا ضَبَابٌ پس دیکھا مینے کہ ایک غبار نے مدینے کو گھیر لیا ہے فَرَاَیْتُ الشَّمْسَ کَاَنَّھَا مُنْکَسِفَۃٌ اور آفتاب کو گہن لگا ہے اور سرخ ہوا ہے مانند طشت پر از خون کے وَرَاَیْتُ حِیْطَانَ الْمَدِیْنَۃِ عَلَیْھَا دَمٌ عَبِیْطٌ اور دیکھا کہ دیوار ہائے مدینہ خون سے افشان ہیں ناگاہ آواز رونے اور پیٹنے کی خانہ ام سلمہ سے بلند ہوئی یہ بین رو رو کر کرتی تھیں یَا بَنَاتِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ اَسْعِدْنَنِیْ وَابْکِیْنَ مَعِیْ فَقَدْ قُتِلَ سَیِّدُکُنَّ وَشَبَابُ اَھْلِ الْجَنَّۃِ ای بیٹیو عبد المطلب کی ساتھ دو میرا اور رو میرے ساتھ کہ شہید ہوا سید تمھارا اور سید جوانان اہل جنت پس آواز حضرت ام سلمہ سنکر سب روتی

پہنچی خانہ ام سلمہ مین جمع ہوئین فقیل مِنْ اَیْنَ عَلِمْتِ ذٰلِکَ کسی نے کہا ای زوجہ رسولخدا یہ خبر تمنے کس سے سنی اور کون خبر لایا ہے شہادت جناب امام حسینؑ کی قَالَتْ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ السَّاعَۃَ فِی الْمَنَامِ شَعِثًا مَذْعُوْرًا فَسَاَلْتُہٗ عَنْ ذٰلِکَ وہ بولین کہ ابھی مینے جناب رسولخدا کو خواب مین دیکھا کہ چہرہ مبارک اور ریش مبارک پر خاک پڑی ہے اور وہ حضرت غمگین اور اندوہناک ہین مینے پوچھا کہ ای رسولخدا کیا حال ہے آپکا فَقَالَ قُتِلَ اِبْنِیَ الْحُسَیْنُ وَاَھْلُ بَیْتِہٖ حضرت رونے لگے اور جواب دیا کہ میری جگر گوشہ فرزند دلبند حسینؑ کو مع اہل بیت بھوکا پیاسا شہید کیا جب آنکھ میری اس قلق سے کھل گئی فَنَظَرْتُ اِلَی الْقَارُوْرَتَیْنِ فَاِذَا صَارَتَا دَمًا عَبِیْطًا یَفُوْرُ پس دیکھا مینے طرف اون دونون شیشون کے کہ خون تازہ دونون مین سے جوش مارتا ہے یہ ماجرا سنکر عجیب طرح کا شور رونے اور پیٹنے کا بلند ہوا کہ گویا قیامت قائم ہوئی تھی وَنُقِلَ اَنَّہٗ لَمْ یُقْلَبْ فِیْ ذٰلِکَ الْیَوْمِ حَجَرٌ وَلَا مَدَرٌ اِلَّا وُجِدَ تَحْتَہٗ دَمٌ عَبِیْطٌ اور حدیث مین وارد ہے کہ اوس روز کوئی سنگ وکلوخ زمین سے نہ اوٹھایا مگر اوسکے نیچے خون تازہ پاتی تھی کہ جوش مارتا تھا اور آسمان سے خون تازہ برستا تھا حَتّٰی بَقِیَ اَثَرُہٗ عَلَی النَّبَاتِ حَتّٰی فَنٰی یہانتک کہ اثر خون گہاس پر باقی رہا کہ گہاس فنا ہوئی اور مدینے مین غل رونیکا تھا اور چارون طرف آثار قیامت ظاہر تھے اور لشکر ابن سعد اہل بیت کو لوٹ رہا تھا اور خیمونمین آگ لگادی تھی فریاد وامحمداہ واعلیاہ کی دختران جناب فاطمہؑ سے بلند تھی اور کوئی رحم نکھاتا تھا اور وہ ظالم اپنے ظلم و ستم سے باز نہ آتے تھے یہانتک کہ جب لعین لوٹنے سے فارغ ہوے اور اہل بیت شیر خدا اسیر اشقیا ہو چکے اَقَامَ ابْنُ سَعْدٍ بَقِیَّۃَ یَوْمِہٖ ذٰلِکَ تو ابن سعد ملعون اوس روز وہان مقام کیا وَاَمَرَ بِقَطْعِ رُؤُوْسِ الْبَاقِیْنَ مِنْ اَصْحَابِہٖ وَاَھْلِ بَیْتِہٖ فَقُطِعَتْ اور اوس لعین نے حکم کیا کہ باقی سرون کو اہلبیت اور اصحاب حسینؑ کی کاٹ لو اسواسطے کہ جیتے جی جناب امام حسینؑ کے سر کسیکا کوئی لعین کاٹ نہین سکا وامصیبتاہ وہ شقی حکم اوس لعین کا سنکر دوڑے ایک کافر جاکر سر جناب عباسؑ علمدار کا کاٹ لایا کسی منافق نے سر جناب علی اکبر ہمشکل پیغمبرؐ کا جدا کیا کسی نے سر حضرت قاسم بن حسنؑ کا جدا کیا

اور کسی نے سر عونؑ و محمدؑ کا جدا کیا کسی نے سر اقدس حبیب ابن مظاہر کا جدا کیا اور کسی نے
سر مقدس زہیر قین کو کاٹا اسی طرح سب اصحاب اور فرزندون کے سرونکو کاٹ کر اوس شقی کے
سامنے لائے بہت خوش ہوا پہر حکم کیا کہ اطفال اور اہل بیت حسینؑ کے بہوک اور پیاس سے مرتے ہین
واسطے فاقہ شکنی کے ایک ایک کوزہ پانی کا اور ستنجا بہنا ہوا او نکے لیے بہیجو پس خیال کیجیے کہ جسوقت
وہ پانی آیا ہوگا تو اہل بیت پر کیا حال گذرا ہوگا کہ اوسیدن اوس پانیکے لیے عباسؑ کے شانے
کاٹے گئے علی اصغرؑ کے گلوے نازک پر تیر لگا وہ معصوم اوسی صدمے سے شہید ہوا حضرت علی اکبرؑ
شدت تشنگی سے مجبور ہوکر جناب امام حسینؑ سے عرض کرتے تہے یَا اَبَتَاہُ اَلْعَطَشُ قَدْ قَتَلَنِیْ
وَثِقْلُ الْحَدِیْدِ اَجْھَدَنِیْ اے بابا پیاس مجھے مارے ڈالتی ہے اور گرانی آہن مجھے رنج دیتی ہے
فَھَلْ اِلٰی شَرْبَۃٍ مِّنَ الْمَاءِ سَبِیْلٌ پس اے بابا ایک جرعہ آب ہوسکتا ہے کہ پیاس اپنی بجھاؤن
فَبَکَی الْحُسَیْنُ وَ قَالَ یَعِزُّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ عَلِیٍّ وَ عَلَیَّ اَنْ تَدْعُوْھُمْ فَلَا یُجِیْبُوْکَ جناب
امام حسینؑ یہ سنکر بہت روئے اور فرمایا ایفرزند بہت دشوار ہے جناب رسولخدا اور علی مرتضےؑ
اور مجہپر کہ تو پانی مانگے اور ہمین دینسکون فَاَیْنَ لَکَ الْمَاءُ یَا بُنَیَّ پس کہان ہے پانی ایفرزند کہ
مین تجھے دون آخرالامر وہ لخت جگر حسینؑ پیاسا شہید ہوا اور امام حسینؑ کا بہی وقت شہادت
یہی حال تہا یَلُوْکُ لِسَانَہٗ مِنَ الْعَطَشِ وَ یَطْلُبُ الْمَاءَ کہ چباتے تہے حضرت زبان مبارک کو
مارے پیاس کے اور فرماتے تہے کہ تہوڑا پانی دو کہ جگر میرا شدت تشنگی سے کباب ہے اوسکے
جواب مین تیر اور نیزے لعین مارتے تہے اور سخت باتین کرتے تہے غرض کہ اوس جناب کو بہی
شہید کیا اور ایک بوند پانی ندیا جب یہ حال ہو تو اہل بیت پیاس اپنی کیونکر بجہاوین اور حالانکہ
ابہی تک لاشے سبکے خونمین ڈوبے اور بیگور و کفن پڑے ہین اور سر نیزون پر چڑہے ہین پس اس
صورت مین کون موقع کہانے پینے کا تہا پس دیکھتے ہی پانی اور ستنجے کے سب اہل بیت ہوکے
پیاس عزیزون کی یاد کرکے جان کہوئینگی مگر سبحان اللہ کیا مطیع خدا مالک تسلیم و رضا تہے
کہ حضرت امام زین العابدینؑ نے جو سمجہایا کہ صبر کرو اور رضامند ہے خدا پر شاکر رہو اور فاقہ شکنی

کرو تو سب نے صبر اور ضبط کرکے فرمان امام ادا کیا فجمع ابن سعد قتلاہ وصلی علیہم ودفنہم وترک الحسین واصحابہ پس عمر سعد لعین نے اپنے کشتوں کو جمع کیا اور نماز پڑھ کر دفن کیا اور چھوڑ دیا بے دفن حسین کو اور اصحاب حسین کو افسوس صد ہزار افسوس اس غدارات دنیا ہے ناپایدار اور عقل پلید اوس ناپاک پر کہ وہ فرزند رسول خدا کہ جسکی واسطے حلہ بہشت آیا ہو اور اوسکے نانا کے حق میں لولاک لما خلقت الافلاک یعنی اگر نہوتا تو ای حبیب ہمارے تو ہم نہ پیدا کرتے آسمانوں کو ارشاد جناب باری عزاسمہ ہوا ہو وہ تو قبر کو محتاج بیکفن جلتی زمین پر پڑا رہے اور لاشے اون ناپاکو نکے دفن ہون قال لما مضی یوم جاء القوم یضحکون الی عمر بن سعد وقالوا انا شئنا ان اوطینا الخیول علی جثۃ الحسین راوی کہتا ہے کہ اکثر بعد شہادت حسین کے کچھ لوگ عمر سعد کے پاس آئے ہنستے ہوے اور کہا ہم امیدوار ہین کہ اگر اجازت پائین تو نعش حسین پر گھوڑے دوڑالین تاکہ ہمین اون ملعونون کی ٹھنڈی ہون اسواسطے کہ اسکے باپ علی نے لیلۃ الہریر اور جنگ صفین مین ہمارے باپ اور دادے قتل کیے ہین آج روز ہمارے بدلے کا ہے یہ سنکر عمر سعد نے کہا کہ تم مختار ہو فارادوا ان یوطوا الخیل علی جسم الحسین پس اون کافرون نے ارادہ گھوڑے دوڑانیکا کیا جب یہ خبر اہل بیت نے سنی عجب طرح کا دلہر او نکو رنج بالائے رنج ہوا فجاء الاسد ویقبل جسم الحسین وھو یبکی ویقول پس قدرت خدا سے ایک شیر ظاہر ہوا اور لاشوں مین آکر لاش جناب سید الشہدا علیہ السلام ڈھونڈنے لگا جب نعش حضرت کی ملی تو جسم شریف کو بوسے لینے لگا اور سر آسمان کیطرف اوٹھا کر بولا انظر الی ابن بنت نبیک قتلوہ عطشانا ثم ارادوا ان یوطوا الخیل علی جسمہ خداوندا دیکھ تو بیکسی اور مظلومی اپنے پیغمبر نواسے کی کہ ان لوگون نے اوسے تین روز کا پیاسا قتل کیا اور مرتے دم بھی پانی ندیا اور اسپر اب چاہتے ہین کہ اوسکی لاش پر گھوڑے دوڑائین ثم حمل حتی قتل منہم ثلثۃ عشر رجلا یہ کہکر شیر نے اون لعینون پر حملہ کیا اور تیرہ آدمی واصل جہنم کیے اور باقی بھاگ گئے اور جسم حضرت کا اوسے محفوظ رہا اللھم العن قتلۃ الحسین واصحابہ روایت سوم فضائل گریہ اور سفر کرنے امام حسین

اور جھوڑنے فاطمہ صغرا مین قَالَ الْبَاقِرُ عَلَیْہِ السَّلَامُ اَیُّمَا مُؤْمِنٍ دَمَعَتْ عَیْنَاہُ عَلٰی مُصَابِ جَدِّیَ الْحُسَیْنِ حَتّٰی تَسِیْلَ عَلٰی خَدِّہٖ جناب امام محمد باقرؑ نے فرمایا جو مومن مصیبت سید الشہداؑ پر چشم پر آب ہوا اور ایکقطرہ بھی روان ہو رخسارے پر بَوَّاہُ اللّٰہُ فِی الْجَنَّۃِ غُرَفًا یَسْکُنُہَا اَحْقَابًا ثواب اوسکا یہ ہے کہ خدا تعالے اوسے بہشت مین جگہہ دیتا ہے کہ ہمیشہ اوسمین رہا کرے وَرُوِیَ اَنَّ فَاطِمَۃَ الزَّھْرَاءَ تَجِیْئُ فِیْ مَجْلِسٍ یُذْکَرُ فِیْہِ مَصَائِبُ الْحُسَیْنِ اور روایت مین وارد ہوا ہے کہ جس گھر مین مجلس ماتم امام حسینؑ مین مصائب امام بیان ہوتے ہین تو جناب فاطمہ زہرا دختر جناب رسولخدا بھی تشریف لاتے ہین وَمَعَہَا مَرْیَمُ وَخُدَیْجَۃُ وَاٰسِیَۃُ اور ساتھہ جناب سیدہ کے مریم مادر عیسےؑ اور خدیجہ کبرا اور آسیہ زن فرعون بھی ہوتی ہین وَفِیْ یَدِھَا خِرْقَۃٌ تَمْسَحُ بِہَا دُمُوْعَ الْبَاکِیْنَ وَتَقُوْلُ طُوْبٰی لَکُمْ یَا اَحِبَّائِیْ تُعَزُّوْنَ وَتَبْکُوْنَ عَلٰی وَلَدِیَ الْغَرِیْبِ الَّذِیْ لَیْسَ لَہٗ اَبَوَاہُ فِی الدُّنْیَا اَنَا اُشْرِکُ مَعَکُمْ فِی الْعَزَاءِ وَاَشْفَعُکُمْ فِی الْقِیَامَۃِ اور ہاتھہ مین اوس جناب کے رومال ہوتا ہے کہ اوس سے آنسو رونیوالونکے پونچھہ کر کمال شفقت فرماتی ہین کہ خوشا حال تمہارا اے دوستو میرے تم روتے ہو ایسے میرے غریب فرزند پر کہ دنیا مین جسکا باپ ہے نہ مان اور مین بھی شریک تمہارے ساتھہ رونے اور پیٹنے مین ہون اور روز قیامت کو شفاعت خواہ تمہاری ہونگی خدا سے پس اے حضرات سنیے شفقت جناب سیدہ کی اور روئیے مصیبت امام حسین علیہ السلام پر کہ جسکو ظالمون نے وطن اور عزیزون سے چھڑایا وہ جناب بے گریان روضۂ رسولخدا مین آئے ہین اور فرماتے ہین اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَنَا الْحُسَیْنُ بْنُ فَاطِمَۃَ فَرْخُکَ وَابْنُ فَرْخَتِکَ سلام ہو تمپر اے رسولخدا مین ہون حسین پسر فاطمہ بیٹا تمہاری بیٹی کا پس رات بھر حضرت رویا کیے جب قریب صبح آنکھہ لگ گئی تو رسولخدا کو خواب مین دیکھا کہ حضرت تشریف لائے اور چھاتی سے لگایا اور فرمایا اے حبیب میرے اے حسین گویا مین عنقریب دیکھتا ہون تجھے کہ تو اپنے خون مین لوٹتا ہے اور زمین کربلا مین ذبح کیا گیا ہے وَاَنْتَ مَعَ ذٰلِکَ عَطْشَانُ لَا تُسْقٰی اور تو اے فرزند اوس وقت پیاسا ہے اور کوئی

جو بہت سی لگی تو ناچار ہو گئی پس جسوقت کہ نہایت زخمی ہو کے گھوڑے سے زمین پر گر پڑے تو اسوقت بھی کسیمین یہ قدرت نہ تھی کہ حسینؑ کے نزدیک جا کر سر اوسکا جدا کرے آخر سنان ابن انس اور خولی اصبحی اور شمر ذی الجوشن نے متفق ہو کر اس کام پر باندھی جسوقت دیکھا کہ حسینؑ نماز عصر کیواسطے سجدے مین گئے ہنوز نماز تمام نہ کی تھی پہلی رکعت کا سجدہ اول تھا فالشمر نزل عن فرسه ودنی عن الحسین پس ای یزید شمر گھوڑے سے اوترا اور قریب ہوا حسینؑ سے فذبحه کما یذبح الکبش پس ذبح کیا اوس نے حسینؑ کو اسطرح کہ جیسے گوسفند کو کوئی ذبح کرتا ہے یزید نے یہہ ماجرا سنکر گردن اپنی جھکائی اور دیر تک سر کو نہ اوٹھایا

اللهم العن اول ظالم ظلم حق محمد وال محمد واخر تابع له علی ذلک اللهم العن العصابة التی جاهدت الحسین وشایعت وبایعت وتابعت له علی قتله اللهم العنهم جمیعا

روایت پنجاه و پنجم حکم خدا آنا واسطے داؤد کے اور تواضع حضرت سلیمان کی اور احوال حضرت جبرئیل اور جانا اہل حرم کا شام مین اور ایمان لانا نصرانی کا

فی الحدیث قال سبحانه وتعالی لداؤد یا داؤد ان اتیت علی باب دارک ما تفعل بی حدیث مین وارد ہوا ہے کہ خداوند عالم نے فرمایا حضرت داؤدؑ سے ای داؤدؑ اگر مین آؤن تیرے دروازے پر تو تو مجھسے کیا سلوک کرے فقال اللهم ما لا طاقة لی فی الجواب حضرت داؤدؑ نے عرض کی خدایا مجھے طاقت نہین ہے اسکی جواب کی حقتعالی نے فرمایا کہ ای داؤد فقراء مومنین بمنزلہ میرے ہین اگر تجھے نیکی مجھسے منظور ہو تو اون سے سلوک کر پس کیا حال ہوگا اون لوگون کا جو قطع نظر سلوک کے نیکی غربائے مومنین سے تکبر و نخوت کرتے ہین حال آنکہ جناب رسول خدا بہت غربائے مومنین کو دوست رکھتے تھے اور حضرت سلیمانؑ باوجود اس ملک و سلطنت کے ایکدن کسی طرف سے سواری او نکی جاتی تھی ناگاہ دیکھا کہ چند فقراء مومنین باہم بیٹھے ہین حضرت تخت سے اوتر کر اونمین جا بیٹھے اور فرمانے لگے مسکین جالس مسکینا غریب جالس غریبا مین ایک فقیر مسکین ہون کہ مسکینون مین بیٹھا ہون اور غریب ہون کہ غریبون سے ہمنشینی کرتا ہون ایها الغافل دع الکبر والغرور ای غافل ترک کر تکبر اور غرور کو واجتنب من العصیان والشرور اور پرہیز کر نافرمانی سے خدا کی اسواسطے کہ سب اعضا تیرے

گواہی دین گی روز قیامت کو وَاعْلَمْ اَنَّ خَیْرَ الزَّادِ فِیْ هٰذَا الطَّرِیْقِ الْوَرَعُ وَالتَّقْوٰی اور معلوم کر
کہ بہترین زاد اس راہ مین تقوی اور پرہیزگاری ہی اَلَا لَنْ یَّنْجُوَ مِنَ الْمَوْتِ طِفْلٌ وَّلَا شَابٌّ وَّلَا شَیْخٌ
آگاہ ہو ای غافل کہ نجات نہین ہی موت سی لڑکی کو اور نہ جوان کو اور نہ پیر کو یعنی موت کسی کو نہ چھوڑیگی
یہ نہین ہی کہ پیر کو آئی اور جوان و طفل محفوظ رہین پس کسی عالم مین اپنی پروردگار سی غافل نہ رہ کہ
یہان کی رنج و راحت سب فانی ہین اوس دنیا کو خدا نی جای امتحان بنایا ہی اور مقربان خدا ہمیشہ اس
دنیا مین بلا ؤ رنج و مصیبت مین رہی کسیکو کافرون نی سنگسار کیا کسیکو کوئین مین قید کیا کسیکو آری سی
چیر ڈالا کسیکی سر اقدس کو بدن سی جدا کیا مگر سب مصیبتون کا خاتمہ مظلوم کربلا خاص آل عبا پر ہوا چنانچہ
روایت ہی کہ سرزمین روم و شہر فلسطین مین خدا نی پی ہدایت حضرت جرجیس پیغمبر کو مبعوث کیا اور ایک
پادشاہ تھا ازالہ نام نہایت ظالم و بت پرست ملک شام مین اوسکی ہدایت کو خداوند عالم نی اون
پیغمبر کو بھیجا جب وہ مقبول باری اوسکی آگی وعظ و نصیحت کرنی لگی نہایت وہ شقی غیظ مین آیا جو جو رنج
کہ اوس خاصہ باری کو دی زبان کو یارا اوس کی بیان کا نہین ہی پہلی تمام جسم شریف اونکا بنوک شاخہای
آہنی زخمی کیا اور دن بہر میخونکو گرم کرکی ٹھکواتا تہا اور بند بند مین پیوست کرواتا تہا اور راتکو زہر ہلاہل
اور سم قاتل زخمون مین رکہواتا تہا او زندان بان ملعون تمام رات زخمہای جسم شریف پر نمک و سرکہ چھڑکتا تہا
اور جب وہ سوتا تہا تو ایک ستون آہن کہ وہ اٹھارہ آدمیون سی بھی جنبش نکہاتا تہا اوسی اونکی شکم مبارک پر
رکھوا جاتا تہا ان سب صعوبتون پر بھی اوس بزرگوار نی منہ سی بجز شکر حرف دیگر نہ نکالا یہ سامان اون جناب کی
قتل کی تہی لیکن بسبب بقای رشتۂ حیات زندہ تہی فَنَزَلَ جِبْرَئِیْلُ وَقَالَ اِنَّ اللّٰهَ یَقْرَءُکَ السَّلَامَ وَیَقُوْلُ
پس نازل ہوئی جبرئیل اور بولی کہ پروردگار عالم نی تمہین بعد تحفۂ سلام یہہ پیغام دیا ہی کہ ہمین قسم ہی اپنی
وحدانیت کی کہ ہم تجہسی بہت خوشنود اور کمال راضی ہین یَا جُرْجِیْسُ اِنَّ هٰذَا اللَّعِیْنَ یَقْتُلُکَ اَرْبَعَ
مَرَّاتٍ وَاَنَا اُحْیِیْکَ ای جرجیس یہہ لعین تجہی چار بار قتل کریگا اور ہم خلعت حیات تازہ سی تجہی سرفراز
کرینگی اگرچہ وہ شقی اسپر بھی راہ راست اختیار نہ کریگا حضرت جرجیس نی عرض کی کہ خدایا مین راضی ہون
تیری راہ رضا مین فَاَمَرَ اللَّعِیْنُ فَقَطَعُوْهُ اِرْبًا اِرْبًا وَطَرَحُوْهُ فِی الْبِئْرِ پس حکم کیا اوس شقی نی کہ بند بند

جرجیس کا جدا کرو پس بند بند اوس خاصہ خدا کا جدا کیا اور کنوئین مین ڈال دیا فَنَزَلَ مِیْکَائِیْلُ وَاَحْیَاہُ
بِاِذْنِ اللّٰہِ پس میکائیل نازل ہوی اور ادن ٹکڑونکو جمع کیا اور زندہ کیا اونہین بحکم خدا اور پہر جرجیس نے
اوسی سوی حق راہ نمائی کی اور وہ لعین طیش مین آیا اور ایک تختہ مسی سرخ کیا اور دست وپا اوس برگزیدہ
خدا کی باندہی اور تختہ آتشی پر لٹایا اور سُرب گرم کر کی پلایا اور میخہای آہنی اونکی چشمہای مبارک مین جڑ دئین
اور جسد پاک جلوا کی خاک اوسکی ہوا مین اوڑادی پہر میکائیل نی نازل ہوکی اوس خاک کو جمع کر کی بحکم خالق زندہ کیا
اور پہر اوس برگزیدہ خدا نی اوس لعین کو سوی حق راہ نمائی کی وہ شقی بولا کہ بارہا تو اپنی خالق کی قدرت نمائی
کرتا ہی اگر ہزار بار زندہ ہو تو بہی بجز انکار حرف اقرار زبان پر نہ لاؤن گا پہر تختونمین کسوا کی آرہ سی دو ٹکڑی کیا
اور دیگ مین رکہا اور اوسی کو گرد و سر سی مسمور کیا اور اوس کی نیچی آنچ کر دی اوسوقت تو عرش اعظم کو
زلزلہ ہوا اور چرخ برین بیدوار کانپنی لگا اور ساکنان آسمان نالہ و فغان کر کی عرض کرنی لگی درگاہ الٰہی مین
کہ بار الٰہا ایسا سانحہ روی زمین پر نہین ہوا اور اسرافیل نی ایک نعرہ مارا کہ زمین ہلنی لگی اور وہ دیگ بہی
سی گر پڑی پہر حضرت جرجیس بقدرت خدا زندہ ہوئی آخر کار بعد ظلم بیشمار رای ناصواب نی اوس بادشاہ
ملعون کی اوپر گردن مارنی اوس پیغمبر بیگناہ کی قرار پایا اور وعدہ اونکا برابر ہوا حضرت جبرئیل نی آکر کہا ای
جرجیس خدا تعالیٰ ان لعینون پر غضب نازل کریگا تم دنیای ناپائدار کو ترک کرو غرض جب قاتل واسطی
قتل کرنی کی اونحضرت کی آیا تو ملائکہ اونکی استقبال روح کو آئی فَلَمَّا اَرَادَ اللَّعِیْنُ اَنْ یَحُزَّ رَاْسَہُ الشَّرِیْفَ
بَکٰی بُکَاءً شَدِیْدًا پس جب چاہا قاتل لعین نی کہ سر اقدس کو اون کی جدا کری اور زیر تیغ بٹہایا اونہین
تو وہ پیغمبر خدا بیساختہ ڈاڑہین مار کی رونی لگی قَالَ جَبْرَئِیْلُ یَا نَبِیَّ اللّٰہِ تَعَجَّبْتُ مِنْ بُکَائِكَ وَقَدْ صَبَرْتَ
عَلٰی مَصَائِبَ عُظْمٰی جبرئیل نی کہا ای جرجیس نہایت متعجب ہون تمہاری رونی سی اسوقت کہ تمنی بڑی بڑی
مصیبتون پر صبر کیا اسوقت باعث رونیکا کیا ہی بولی حضرت جرجیس ای جبرئیل سب مصیبتون مین تصور کیا مینی
احوال انبیا کو پس قید مین تصور کیا مینی حال یونس کو اور زخمون مین خیال کیا مین نی آزار حضرت ایوب کو
اور جلنی مین مینی خیال کیا حال ابراہیم کو آرہ سی دو نیم ہونی مین تصور کیا مین نی زکریا کو اور نابینائی کی وقت
تصور رہا حال یعقوب و شعیب کا وَالْاٰنَ ذَکَرْتُ مَصَائِبَ الْحُسَیْنِ ابْنِ رَسُوْلِ اللّٰہِ فَبَکَیْتُ

اور اے جبرئیل اسوقت یاد آئین مجھ مصیبتین حسین فرزند رسول خدا کی پس مجھسے گریہ ضبط نہو سکا
اسواسطے کہ سب پر مصائب ہوئی مگر مثل حسین کسی پر نہین ہوی اور اے جبرئیل جو مبتلا بہ بلا ہوا خود
بذات واحد ہوا ہی کسینے جوان بیٹا قتل ہوتے نہین دیکھا کسیکی گود مین طفل شیر خوار کی گلے پر تیر نہین لگا
کسینے اپنے بہائی بہتیجے انکا خون زمین پر بہتا نہین دیکھا اور او نہین بچان نہین دیکھا اے جبرئیل کسیکو اطفال
نو دو سال مثل ماہی بی آب تڑپ تڑپ کر ہلاک نہین ہوئے کسیکے اہل وعیال پر آب ودانہ بند نہین ہوا کسیکے
جسم پر چار ہزار تیر اور ایک سو اسی زخم نیزہ و شمشیر نہین لگے کسیکی نعش بیگور و کفن تابش آفتاب مین نہین
گرم ہو کر پڑی نہین رہی کسیکی ناموس قید ہو کر در بدر پھرای نہین گئی کسیکی پھوپھی کوئی اوسکی قطع نسل کا درپے
نہین ہوا افسوس اسی شہر شام کی حاکم کرا تون سے یہ تمام مصیبتین خاندان رسالت پر گذرینگی باوصفیکہ
محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ بادشاہ ملک تسلیم ورضا ہین وہ بہی متحمل اس مصیبت کی نہو سکینگے
روئی اور پیٹتی سر برہنہ چاک گریبان خاک اوڑاتی خلد برین چھوڑ کر نعش حسین پر آئینگی یالیتنی کنت
معھم فافوز فوزا عظیما کاش کہ مین حاضر ہوتا اور جان اپنی اوس امام مظلوم پر نثار کر کے سعادت
حاصل کرتا آہ دیکھتا ہون مین کہ پاس حسین کے اقربا نیزون پر نصب ہین ہر چند استغاثہ کرتے ہین کوئی اونکی
فریاد کو نہین سنتا امیدوار ہون خدا سے کہ حشر میرا ہمراہ حسین اور رفیقان حسین کی ہو اور جب روز قیامت
کو مادر مظلومہ معصومہ حسین دختر رسول الثقلین فاطمہ زہرا پایہ عرش الٰہی پکڑ کے دادخواہ خون حسین کی ہون
تو ماں میری بہی سر برہنہ مثل کنیزان فاطمہ زہرا خاتون دوسرا میرے خون کی دادخواہ ہو جبرئیل کو بیان
جبرجیس سے تاب نرہی اور اسطرحسے روئے کہ جیسے کسی عورت کا بچہ مرجاتا ہی اور وہ بیقرار ہو کر روتی ہے
فی الحقیقت کہ جس نبی پر جو جور و ستم ہوا اوسکی نفس سے ہوا بخلاف فرزند زہرا کی کہ وہ تن نازنین حسین
کہ جو زبان رسول چوس کر پلاتا تہا پانون سے چور ریگ گرم پر پڑا تہا اور سر اقدس اوسکا نیزہ پر رکہکے
اور اہل بیت کو اوسکی اونٹون پر بٹہا کر وہ شقی کہ جو کلمہ پڑہتی تہی شہر بشہر اور دیار بدیار پہراتی تہی سہل ابن سعد
سے مروی کہتا ہی کہ مین داخل شام ہوا تو دیکہا مین نے کہ کثرت مردم تماشائی سے تمام بازار و کوچہ
بہرے ہین وھم فی احسن صورۃ یضحکون ویفرحون اور وہ لوگ طرح طرح کی زینت کیے ہین اور

ہنستے ہین اور خوشی کرتے ہین پس پوچھا مین نے کیا آیا تم مین آج کوئی عید ہی اونھون نے کہا نہین
مین بولا پہر کیون لوگ اسقدر خوش ہین وہ بولا آیا تو مسافر ہی کہ تجہکو اسکی خبر نہین مین بولا بلی قَالُوا
خَرَجَ عَلَی الْاَمِیْرِ خَارِجِیٌّ مِنْ اَھْلِ الْعِرَاقِ فَقَتَلَہٗ وہ لعین بولی ای شخص امیر شام پر ایک
خارجی نے زمین عراق مین خروج کیا تہا پس امیرزادہ نے قتل کیا سر اوسکا لاتی ہین یہ اوسکی خوشی ہی
مین بولا وہ خارجی کون تہا قَالُوا اَلْحُسَیْنُ ابْنُ عَلِیٍّ وہ شقی بولی نام اوسکا حسین ہی بیٹا علی ابن
ابیطالب کا قُلْتُ الْحُسَیْنُ ابْنُ فَاطِمَۃَ بِنْتِ نَبِیِّکُمْ قَالُوا نَعَمْ مین بولا وہ حسین جو بیٹا فاطمہ دختر
رسول خدا ہی وہ شقی بولی ہان وہی حسین ہی اوسی کا سر نیزہ پر آتا ہی مین اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ
کہکر بولا سبحان اللہ یہ سرور وشادی فرزند دختر رسول خدا کی قتل کی کرتی ہو وَمَا کَفَاکُمْ قَتْلُہٗ حَتّٰی
سَمَّیْتُمُوْہُ خَارِجِیًّا وای ہو تمپر کہ تمہین قتل بہی فرزند رسول خدا کا کافی نہوا اب نام اوسکا خارجی تمنے
رکہا ہی وہ بولی چپ رہ ای شخص کہ یہان جو نام حسین کا لیتا ہی اوس کا سر تن سے جدا کیا جاتا ہی پس
مین ایک جا محزون وملول کہڑا ہو رہا وَکُلَّمَا نَقَارَبُوْا اِلَی الرَّاْسِ کُنْتُ اَشَدَّ حُزْنًا لِفَرْحِھِمْ اور جو سر
شریف آتا تہا مین زیادہ تر محزون ہوتا تہا اون لعینونکی خوشی ہونی سے وَاِذَا بِرَاْسِ الْحُسَیْنِ وَالنُّوْرُ
یَسْطَعُ مِنْ فِیْہِ کَنُوْرِ رَسُوْلِ اللّٰہِ ناگاہ سر اقدس جناب امام حسین آیا اور نور اوسی مثل نور رسول خدا
ساطع تہا پس مین نے منہ پر طمانچے مارے آواز گریہ وزاری بلند کی اور کہتا تہا مین وَاحُزْنَاہُ لِلْاَبْدَانِ
السَّلِیْبَۃِ النَّازِحَۃِ عَنِ الْاَوْطَانِ الْمَدْفُوْنَۃِ بِلَا اَکْفَانٍ وای اندوہ اون جسمونپر جو عریان دور افتادہ
از وطن اور بیدفن وکفن پڑی ہین وَاحُزْنَاہُ عَلَی الْخَدِّ التَّرِیْبِ وَالشَّیْبِ الْخَضِیْبِ وای اندوہ
اون رخسارون پر جو خاک مین بہری ہین اور وہ ریش مقدس جو خون سی خضاب ہوئی ای رسول خدا
کاش دیکہی سر اپنی پیاری حسین کا کہ بازار دمشق مین پہرایا جاتا ہی وَبَنَاتُکَ مُشْھَرَاتٌ عَلَی النِّیَاقِ
مُشَقَّقَاتُ الْجُیُوْبِ وَالْاَزْیَاقِ اور کہان ہو ای رسول خدا کہ نواسیان تمہاری شترہای برہنہ پر
سوار سر کہلی ہوئی گریبان پہٹی ہوئی بازارونمین پہرائی جاتی ہین یَنْظُرُ اِلَیْھِنَّ اَشْرَارُ الْفُسَّاقِ اور بدترین
خلق اونکی طرف خوش ہو ہوکی دیکہتی ہین کہان ہین علی ابن ابیطالب کہ یہ حال دیکہین یہ کہکر روتا تہا

اور جو بیبری آواز سنتا تھا وہ بھی روتا تھا ناگاہ چند شتر بے کجاوہ و عماری نمودہوی اور کتنی صاحبزادیاں ماہ سیما سربرہنہ چاک گریبان اونپر سوار تہین اور ایک بی بی فریاد واُمحمداہُ واعلیاہُ واحسناہُ واحُسیناہُ کی آواز بلند کرتی تہی اور کہتی تہی یا رسول اللہِ بناتُکَ اُسارٰی کاَنَّھُنَّ بعضُ اُسارٰی الیہود والنصارٰی ای نانا رسول خدا آج نواسیان تمہاری اسطرحسے قید جاتی ہین جسطرحسے زنان یہود و نصاریٰ قید کرکی لاتی ہین اور وہ بی بی کبہی اطفال خورد سال کا نام لیلیکر روتی تہی اور کبہی مردان مسن کا نام لیکی جان کہوتی تہی وتارۃً تنوحُ علی المذبوحِ القفا و مقتولِ الخبا العُریانِ بلا زادٍ والکفانِ اور کبہی وہ بی بی یہ بین کرکر روتی تہی ہای بہائی سر تمہارا پس گردن سے کاٹا اور خیمہ تمہارا لوٹ لیا اور نعش تمہاری پارہ پارہ خاک و خون مین غلطان زمین گرم کربلا پر رہنی دی پس مین عنقریب اوس اونٹ کی گیا اور کہا مینے السلامُ علیکم یا اھلَ بیتِ النبوۃِ ومعدنَ الرسالۃِ ورحمۃُ اللہِ وبرکاتہٗ یعنی سلام ہو تمپر ای اہل بیت رسول خدا پس پہچانا مین ذکر وہ بی بی جناب ام کلثوم دختر شیر خدا ہی فقالت من انتَ ایھا الرجلُ لم یُسلِّم علینا احدٌ غیرُکَ منذُ قُتِل سیدی الحسینُ جناب ام کلثوم بولین تو کون ہے ایشخص کہ ہمپر سلام کرتا ہی ای شخص کسینے سوا تیری ہم پر سلام نہین کیا جب سے کہ ہماری سید و آقا شہید ہوی ہین حضرات سلام کیا بلکہ لوگ ہنستی تہی اور اگر اہل بیت روتی تہی تو نیزون سے مارتی تہی غرض مینے عرض کی ای آرام دل زہرا مین ہون اصحاب تمہاری نانا رسول خدا کا اور سہل ابن سعد نام ہی میرا پس جناب ام کلثوم بولین ای سہل دیکہا تو نی کیا سلوک ہمسی کیا امت رسول خدا نی قُتِلَ واللہِ اخی وسیدی قتل کیا واللہ بیگناہ ہماری سید و آقا کو وسُبِینا کما تُسبی العبیدُ والاماءُ اور ہمین اسیر کیا مثل لونڈی غلامونکی وحُمِلنا علی الاقتابِ بغیرِ وطاءٍ کما تریٰ اور ہمین شتران بیکجاوہ و عماری پر سوار کیا جیسا تو دیکہتا ہی مینے عرض کی بہت دشوار ہی رسول خدا اور علی مرتضیٰ اور فاطمہ اور تمہاری برادر بزرگوار پر یہ حال تمہارا دیکہین پس اوس دختر شفیعہ روز جزا نی کہا یا سہلُ اشفع لنا عندَ صاحبِ الرمحِ ان یتقدَّمَ بالراسِ من بینِ المحاملِ ای سہل شفاعت سفارش ہماری نیزہ دار سے کہ سر کو شہید راہ خدا کی آگی لیجائی تا لوگ اوسکو دیکہنی مین مشغول ہون فقد خُزینا من کثرۃ

النَّظرِ اِلَیْنَا پس ہم نہایت غمگین ہوتی ہین کہ نامحرم ہمین دیکھتی ہین پس منہ اوس شقی سے کہا واسطہ خدا کا
سر اقدس کو آگی بڑہا کہ دختران فاطمہ شرم سے موی جاتی ہین اوسنے مجہے جہڑک دیا پس سہل کہ ساتہہ ایک
نصرانی تہا کہ بیت المقدس کو جاتا تہا وہ حیران کہڑا دیکھتا تہا فَسَمِعَ رَاْسَ الْحُسَیْنِ یَقْرَءُ الْقُرْاٰنَ
وَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰہَ غَافِلًا عَمَّا یَعْمَلُ الظَّالِمُوْنَ پس سنا اوسنے کہ سر اقدس امام مظلوم کا تلاوت
قران کرتا ہے اور یہ آیہ سنی اوسنے سر اقدس سے یعنی نہ گمان کرین خدا کو غافل اوسسے کہ جو کرتے ہین ظالم
فَاَدْرَکَتْہُ السَّعَادَۃُ وَکَشَفَ اللّٰہُ عَنْ بَصَرِہٖ پس سعادت اوسکی شامل ہوئی اور پردہ آنکہو نسے
اوٹہہ گیا بیساختہ بیتاب ہوکے بولا اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ وَاَشْھَدُ
اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ کلمہ پڑہ کے تلوار کہینچ کر دشمنان حسین پر حملہ کیا اور بیساختہ حال حضرت پہ
روتا تہا اور اون لعینونکو مارتا تہا تا آنکہ ایک جماعت کثیر کو فی النار کیا پہر بہت اشقیا ٹوٹ پڑے اور
اوس عاشق حسین کو شہید کیا جناب ام کلثوم نے کہا یہ کیا غل ہے ہین نے ماجرا بیان کیا فَقَالَتْ
وَاعَجَبَاہُ النَّصَارٰی یَحْتَشِمُوْنَ لِدِیْنِ الْاِسْلَامِ پس جناب ام کلثوم نے فرمایا سبحان اللہ کیا
تعجب ہے کہ نصاری تو دین اسلام کا پاس وحمایت کرین وَاُمَّۃُ مُحَمَّدٍ الَّتِیْ تَزْعُمُوْنَ اَنَّھُمْ
عَلٰی دِیْنِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ اور امت رسول خدا جو دعوی اسلام کرتے ہین اور کلمہ پڑہتے ہین
یَقْتُلُوْنَ اَوْلَادَہٗ وَیَسْبُوْنَ حَرِیْمَہٗ قتل کیا اون کلمہ گویون نے فرزندان رسول خدا کو اور اسیر کیا
اہل حرم کو اون کے ولیکن نیکوئی عاقبت کی پرہیزگارونکے لیے ہے وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰکِنْ کَانُوْا اَنْفُسَھُمْ
یَظْلِمُوْنَ اور لعینون نے ہمپر ظلم نہین کیا بلکہ اپنے نفسونپر ستم کیا روز قیامت کو کیا جواب دین گے رسول خدا کو

**روایت پنجاہ وششم و ردکرنا حضرت آدم کا اسمائے پنجتن کو اور آنا امام حسین کا میدان حشر مین اور احوال وکیل رومی اور نکلنا محل سے ہند کا روتی**

صَاحِبُ الدُّرِّ الثَّمِیْنِ فِیْ تَفْسِیْرِ قَوْلِہٖ تَعَالٰی فَتَلَقّٰی اٰدَمُ مِنْ رَّبِّہٖ کَلِمَاتٍ روایت کی ہے
صاحب در الثمین نے تفسیر کلام الہی مین یعنی سیکہے آدم نے پروردگار اپنے سے چند کلمہ مراد کلمون سے
اسمائے مقدسہ پنجتن ہین کہ ساق عرش پر لکہے دیکہے اوس وقت جبرئیل نے کہا کہ اے آدم تم حفظ کرو نام

آل عبا کو اور برکت چاہو خدا سے بسبب عظمت ان ناموں کی حضرت آدمؑ نے چار نام یاد کیے خوش اور مسرور ہوئے
فلما ذکر الحسین سالت دموعہ و انخشع قلبہ جب نام لیا جناب امام حسینؑ کا تو بے اختیار آنکھوں سے
حضرت آدم کے آنسو رواں ہوئے اور دل اونکا شکستہ ہوا فقال یا اخی جبرئیل فی ذکر الخامس ینکسر
قلبی و تسیل عبرتی اوس وقت آدمؑ نے جبرئیل سے کہا اے اخی کیا باعث ہے کہ جب پانچویں شخص کا نام
لیتا ہوں ٹوٹ جاتا ہے دل میرا اور جاری ہوتے ہیں آنسو میرے فقال جبرئیل ولدک هذا یصاب
بمصیبة تصغر عندها المصائب جبرئیل نے کہا اے آدم سبب تمہاری دل شکنی اور اشکباری کا
ہونیکا یہ ہے کہ یہ فرزند تمہارا الم و مصیبت اور بلاؤں میں مبتلا ہوگا کہ سب مصیبتیں اوسکے آگے چھوٹی ہوجائینگی
فقال وما هی یا اخی حضرت آدمؑ نے پوچھا اے اخی جبرئیل وہ کون سی مصیبت ہے فقال یقتل
عطشانا غریبا وحیدا لیس له ناصر ولا معین جبرئیل نے کہا کہ قتل ہوگا بھوکا پیاسا غریب الوطن
اکیلا کہ کوئی اوس حال میں اوسکا یار و مددگار نہوگا اور اوس وقت وہ فریاد کریگا اور کہیگا واعطشاه
واقلة ناصراه اور کوئی اوسے نہ جواب دیگا سوا شمشیر لگانیکے اور نیزہ مارنیکے فیذبح کذبح الشاة
من القفا پس ذبح کرینگے اوسکو جسطرح گوسفند کو ذبح کرتے ہیں پس گردن سے بعد ازاں اسباب اوسکا
غارت کرینگے اور سر اوسکا اور اوسکے انصار کا شہر بشہر اور دیار بدیار پھرائینگے اور اون سروں کے ساتھ
اوسکی عورات بھی ہونگی اے آدمؑ یہ امر مقرر شدنی ہے فبکی آدم و جبرئیل بکاء الثکلی یہ سنکے حضرت
آدمؑ جبرئیل رونے لگے مانند اوس عورت کے کہ جس کا بچہ مرجاتا ہے اور وہ روتی ہے اور بحار میں منقول ہے کہ ایک
مرد مسن جناب امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں آیا اور دست و پا چوم کر رونے لگا حضرت نے
سبب گریہ سے سوال کیا عرض کرنے لگا کہ یا مولا سن میرا سو برس کا ہے اور ضعف و ناتوانی نے مجھپر غلبہ کیا ہے
شب و روز انتظار اجل میں رہتا ہوں لیکن عمل قبیح کا ڈر ہے کہ روز قیامت کو رسوا کرینگے مجھے حضرت نے
فرمایا کہ الشیخ روز قیامت تمکو ہم تیری شفاعت کو موجود ہیں اور بہت سی تشفی فرمائی اور پھر فرمایا این
انت من قبر جدی الحسین المظلوم کتنی دور ہے تو میرے جد مظلوم امام حسینؑ کی قبر سے اوسنے
عرض کی بہت قریب ہوں فرمایا حضرت نے زیارت کو بھی جاتا ہے عرض کی اوسنے اکثر اتفاق جانیکا

ہوتا ہے فرمایا امام نے ای شیخ یہ ایک خون ہے فرزند فاطمہ کا کہ پرسش کریگا اسکی اللہ تعالی ای شیخ
نہین پہونچا ایسا صدمہ کسیکو جیسا کہ پہونچا ہے میری جد عالیمقدار حسین مظلوم کو تحقیق کہ قتل
کیا اوس مظلوم کو معہ ستر اہل بیت کے سب کو نصیحت کرتی تہی خدا کیواسطے اور صبر کرتی تہی اوسکی راہ
رضا مین ای شیخ جب قیامت قائم ہوگی تو تشریف لائین گے رسول خدا میدان حشر کے
وَمَعَهُ الْحُسَيْنُ عَلَيْهِ السَّلَامُ اور انکی ساتھہ امام حسین بہی ہونگی وَيَدُهُ عَلَى رَاسِهٖ تَقْطُرُ
دَمًا اور ہاتھہ رسول خدا کا سر اقدس امام حسین پر ہوگا اور سر جناب امام حسین شہید سے لہو کی قطرے
ٹپکتی ہونگی پس رسول خدا او کو جناب باری مین عرض کرینگے یَا رَبِّ سَلْ اُمَّتِیْ فِیْمَ قَتَلُوْا اِبْنِیْ ای
پروردگار پوچھہ میری امت سے کہ کس جہت سے اونہون نے قتل کیا میرے فرزند کو پس غضب مین آئیگا خدا
عادل اور داخل ہونگی قاتلان حسین آتش جہنم مین پس کیونکر نہ روئین رسول خدا اور کسطرح نہ داخل
ہون وہ شقی جہنم مین کہ سر رسول کی نواسیکا کہ جسکی لڑکپن کا رونا رسول خدا سے دیکہا نجاتا تہا کاٹ کرایک
شراب خوار کو لیگئی لیگئے اور اہل بیت اوسکی طوق وزنجیرین جکڑے ہوے ہمراہ اوس کی تہے اور سب لعین خوشی
کرتی تہی اوس سر کی کٹنی کی اور ہر راہ مین پوچہتا تہا مَنْ هٰذَا الرَّاسُ یہہ سر کسکا ہے کہ جسکی کٹنی کی خوشی کرتی ہو
تو وہ بیغیرت رسول خدا کیطرف اشارہ کرتی تہے اور کہتی تہے هٰذَا رَاسُ خَارِجِیٍّ خَرَجَ عَلَى الْاَمِيْرِ
معاذ اللہ یہ سر ایک خارجی کا ہے کہ خروج کیا تہا اوسنے امیر پر ہم اوسکا سر لائی ہین نذر یزید کو وَقَالَ
الصَّادِقُ لَمَّا اُدْخِلَ رَاسُ الْحُسَيْنِ ابْنِ عَلِيٍّ اور جناب امام جعفر صادق نے فرمایا کہ جس وقت
داخل کیا گیا سر حسین ابن علی کا مجلس یزید مین وَاُدْخِلَ عَلَيْهِ عَلِيُّ ابْنُ الْحُسَيْنِ وَبَنَاتُ اَمِيْرِ الْمُؤْمِنِيْنَ
اور داخل کیے گئے دربار عام مین جناب امام زین العابدین اور دختران جناب امیر المومنین حالیکہ مقید تہے طوق
زنجیر پس یزید لعین خوش ہو کر بولا یَا عَلِیَّ ابْنَ الْحُسَيْنِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ قَتَلَ اَبَاكَ ای علی ابن الحسین شکر ہے واسطے
اوس خدا کے جسنے قتل کیا ہے تمہاری باپ کو حضرت نے فرمایا لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلٰى مَنْ قَتَلَ اَبِیْ لعنت ہے خدا کی
اوس پر جسنے میری بابا کو قتل کیا فَغَضَبَ يَزِيْدُ وَاَمَرَ بِضَرْبِ عُنُقِهٖ پس غضبی ہوا یزید اور حکم کیا
کہ اسکا بہی سر تن سے جدا کرو اوسوقت جناب سید الساجدین نے فرمایا ای یزید فَاِذَا قَتَلْتَنِیْ فَمَنْ

رَسُوْلِ اللّٰہِ سَیَرِدْنَ اِلٰی سَنَازِ طَعْنٍ پس ہر گاہ تو مجہی قتل کرتاہی تو دختران رسول خداکو کون پہونچائیگا ان کی گہر وتنک وَلَیْسَ لَهُنَّ مَحْرَمٌ غَیْرِیْ حال انکہ کوئی انکا محرم نہین ہی سوای میری یزید کو رحم آیا حضرت کی حال پر اور بولا ای پسر حسین تو ہی پہونچانا انکو وطن مین اور ایک ہتیار منگوا کر طوق آہنی گلوی امام کا اپنی ہاتہہ سی کاٹا اور کہنی لگا اَفَهِمْتَ مَا فَعَلْتُ ای علی ابن الحسین کچہہ سمجہی تم کہ کیون طوق تمہارا مین نی اپنی ہاتہہ سی کاٹ ڈالا سمجہا مین تُرِیْدُ اَنْ لَا تَکُوْنَ لِاَحَدٍ عَلَیَّ مِنَّةٌ غَیْرِكَ ارادہ کیا ہی تونی کہ سوا تیری اور کسیکا احسان مجہپر نہو یزید سنکر بہت خوش ہوا اور بولا وَاللّٰہِ یہی ارادہ تہا میر العبد ازان اوس لعین نی سر اقدس جناب امام حسین علیہ السلام زیر تخت اپنی رکہوایا اور خود بہی شراب پیتا تہا اور اپنی مصاحبونکو بہی پلاتا تہا اور کہتا تہا اِشْرَبُوْا ھٰذَا شَرَابٌ مُّبَارَكٌ وَرَاسُ عَدُوِّنَا بَیْنَ یَدَیْنَا پیو شراب کہ یہ شراب مبارک ہی اور سر ہماری دشمن کا سامنی رکہا ہی وَنَحْنُ نَاکُلُ وَنَشْرَبُ وَنُفُوْسُنَا سَاکِنَةٌ وَقُلُوْبُنَا مُطْمَئِنَّةٌ اور ہم کہاتی ہین اور پیتی ہین اور نفس ہماری ساکن ہین اور دل ہماری اطمینان سی ہین یعنی حسین کو قتل کیا اندیشہ ہماری سلطنت کا گیا حضرات یہ کم مصیبت نہین ہے کہ یزید تو تخت پر بیٹہا ہوا شراب پیی اور سر فرزند رسول خدا زیر تخت رکہا ہو غرض جناب امام زین العابدین سی یہ روایت ہی کہ مجلس یزید مین ایک وکیل بادشاہ روم کہ نہایت اشراف قوم اور بزرگان روم سی تہا آیا اور یزید کو اوس سر کیتی سی بہت مسرور پایا تو یزید سی پوچہنی لگا یَا مَلِكَ الْعَرَبِ ھٰذَا رَاسُ مَنْ ای بادشاہ عرب یہ سر کسکا ہی یزید نی کہا مَالَكَ لِهٰذَا الرَّاسِ تجہی کیا کام ہی اس سر سی اوس نی کہا مین جب جاتا ہون اپنی شہر کیطرف تو پادشاہ ہمارا ہر ایک چیز سی سوال کرتا ہی پس ای بادشاہ اس سر کی قصہ سی آگاہ کرتا کہ تیری خوشی مین مین بہی شریک ہون یزید نی اوس سی کہا ھٰذَا رَاسُ حُسَیْنِ ابْنِ عَلِیِّ ابْنِ اَبِیْ طَالِبٍ یہ سر حسین کا ہی جو پسر علی ابن ابی طالب کا تہا پس رومی نی کہا وَمَنْ اُمُّهٗ مان کا اوسکی کیا نام ہے قَالَ فَاطِمَةُ بِنْتُ رَسُوْلِ اللّٰہِ یزید نی کہا مان اوسکی فاطمہ بیٹی رسول خدا کی تہی پس نصرانی نی کہا اُفٍّ لَكَ وَلِدِیْنِكَ اف ہو واسطے تیری اور تیری دین کی ای یزید تیری دین سی تو میرا ہی دین بہتر ہی کہ باپ میرا اولاد داؤد پیغمبر سی تہا وَبَیْنِیْ وَبَیْنَهٗ اٰبَاءٌ کَثِیْرَةٌ اور درمیان میری اور حضرت داؤد کی بہت

پشت کا فاصلہ ہی باوجود اسکے نصارا تعظیم میری کرتے ہین وَیَاْخُذُوْنَ مِنْ تُرَابِ قَدَمِیْ تَبَرُّکًا یَاْتِیْ
مِنْ حَوَافِرِ دَاؤدَ اور لیجاتے ہین خاک میرے زیر قدم کی تبرک سمجھ کر بسبب اسکے کہ باپ میرا اولاد داؤد ہے
وَاَنْتُمْ تَقْتُلُوْنَ ابْنَ بِنْتِ رَسُوْلِ اللّٰہِ وای ہی تجپر کہ قتل کیا تونے بیٹا دختر رسول خدا کا وَمَا بَیْنَہٗ وَ
بَیْنَ نَبِیِّکُمْ اِلَّا اُمٌّ وَاحِدَۃٌ حال انکہ نہین ہی درمیان اوس مقتول کے اور درمیان تمھارے نبی کے فاصلہ
مگر ایک فقط ماں اسکی فاطمہ کا پس برا ہی دین تمھارا اور پھر بولا کہ اگر نقل کنیسہ حافر کی سن تو مین بیان کرون
یزید بولا کہہ وہ رومی کہنے لگا کہ درمیان ملک روم کے دو شہرون کے بیچمین ایک دریا واقع ہی کہ مسافت
راہ یکسالہ طول اوس دریا کا ہی اور اوس مین ایک شہر ہی کہ طول اوسکا ہشتاد درہشتاد فرسخ کا ہی
حقتعالی نے مثل اوس کے شہر بزرگ خلق نہین کیا کافور اور یاقوت اوسی شہر سے آتا ہی درخت اوس شہر کے
عود وغیرہ کے ہین اور سوا نصاری کے کسی کا قبضہ اوس شہر پر کبھی نہین ہوا معبد و پرستش گاہ نصارا کے
وہان کثرت سے ہین اَعْظَمُھَا کَنِیْسَۃُ الْحَافِرِ سب سے بڑا اون عبادتگاہون مین کنیسہ حافر ہی کہ محراب
مین اوسکی ایک حقہ طلا لٹکتا ہی اوس حقہ مین ایک سُم ہی یَقُوْلُوْنَ ھٰذَا حَافِرُ حِمَارٍ یَرْکَبُہٗ عِیْسٰی
کہتے ہین کہ وہ سُم اوس خر عیسٰی کا ہی جس پر وہ جناب سوار ہوا کرتے تھے اور گرد اوس حقہ کے زینت ہی طلا اور
پارچہای بیش قیمت سے پس ہر سال ایک خلائق کثیر قوم نصاری سے اوس معبد مین حاضر ہوتے ہین اور
طواف کرتے ہین گرد اوس حقہ کے اور بوسہ لیتے ہین اوسکو اور دعا برای قضای حوائج جناب قاضی الحاجات
بوسیلہ اوس سم کے کرتے ہین یہہ آداب و آئین ہی اون کا اوس سم کے ساتھہ کہ جسپر گمان کرتے ہین کہ وہ سم
اوس خر کا ہی کہ جسپر حضرت عیسٰی سوار ہوتے تھے وَاَنْتُمْ تَقْتُلُوْنَ ابْنَ بِنْتِ نَبِیِّکُمْ اور تم سب نے قتل کیا پسر
دختر پیغمبر کو اپنے فَلَا بَارَکَ اللّٰہُ فِیْکُمْ وَلَا فِیْ دِیْنِکُمْ پس خدا برکت نہ دے تم مین اور تمھارے دین مین
یزید نے یہ کلام سنکر حکم کیا اُقْتُلُوْا ھٰذَا النَّصْرَانِیَّ لِئَلَّا یَفْضَحَنِیْ فِیْ بِلَادِہٖ قتل کرو اس نصرانی کو
تا اپنے شہر مین جاکر مجھے رسوا نکرے نصرانی حکم قتل سنکر بولا اَتَقْتُلُنِیْ یَا یَزِیْدُ آیا اب تو مجھے قتل کرنا ہی کہ یزید
یزید نے کہا ہان نصرانی نے کہا مین نے ایک خواب دیکھا ہی اوسے سن لے یزید نے کہا کہہ نصرانی نے کہا مین نے خواب مین
رات کو تمھارے پیغمبر کو دیکھا ہی یَقُوْلُ یَا نَصْرَانِیُّ اَنْتَ مِنْ اَھْلِ الْجَنَّۃِ فرماتے تھے اے نصرانی تو اہل جنت سے ہے

پس مین جسوقت چونکا تو متعجب ہوا کہ مین کہان اور بہشت کہان لیکن اب یقین ہوا کہ پیغمبر تمہارا صادق اور دین اوسکا برحق ہی شاہد رہو تم سب کہ بتصدیق قلب کہتا ہون مین اَشْهَدُ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللّٰهِ ثُمَّ وَثَبَ اِلٰى رَاْسِ الْحُسَيْنِ پس یہ کہتے ہی دوڑ کر لپٹ گیا جا کر سر مطہر سے امام حسین کی فَضَمَّهٗ اِلٰى صَدْرِهٖ پس اپنے سینے سے سر اوس مظلوم کا لگایا وَجَعَلَ يُقَبِّلُهٗ وَيَبْكِيْ اور یہ حال تہا کہ علی الاتصال بوسے اوس سر کے لیتا تہا اور روتا تہا یہانتک کہ وہ مرد یان سر اقدس امام مظلوم غریب نثار ہو گیا اور اوس کے سر کو بھی سر امام کے ساتھ رکھدیا سُبْحَانَ اللّٰهِ نصرانی تو یہ حق شناسی کرے اور یزید لعین مسلمان کہلا کے شرم نکرے چنانچہ ابو مخنف وغیرہ سے روایت ہی کہ بعد اوسکے یزید دین نے حکم کیا کہ سر فرزند فاطمہ جگر گوشہ رسول خدا کا در قصر پر اوس شریر کے لٹکائین جب سر اوس شفیع روز جزا کا دروازہ محل پر لٹکایا گیا فَلَمَّا سَمِعَتْ هِنْدُ بِنْتُ الْعَامِرِ كَشَفَتْ رَاْسَهَا وَخَرَجَتْ عَنْ دَارِهَا وَجَاءَتْ فِيْ مَجْلِسِ يَزِيْدَ پس جبکہ خبر ہند دختر عامر نے سنی کہ زوجہ تہی یزید کی کہ سر فرزند زہرا کا تو میرے دروازے لٹکایا گیا ہی اور دختران فاطمہ سر برہنہ مجلس عام مین یزید کے زیر تخت کہڑی ہین چادر سر سے اوتار کے پہینک دی اور سر کہول کے گہر سے باہر نکل پڑی اور مجلس یزید مین آئی وَقَالَتْ يَا يَزِيْدُ رَاْسُ الْحُسَيْنِ ابْنِ فَاطِمَةَ بِنْتِ رَسُوْلِ اللّٰهِ مَنْصُوْبٌ عَلٰى بَابِ دَارِيْ اور بولی ای یزید سر فرزند فاطمہ دختر رسول اللہ کا میرے محل کے دروازے پر لٹکایا ہی پس یزید دوڑا اور کپڑا اوسکے سر پر ڈالدیا وَرَدَّهَا اِلٰى دَارِهَا اور اوسکو اولٹا گہر کو پہیر دیا اور بولا کہ راضی ہون مین تیرے رو فرزند رسول الثقلین حسینؑ کہ وہ بزرگ قریش تہے لیکن بے پردہ ہونا افسوس یزید کو ہند کی پر دیکا تو یہ خیال ہوا کہ آپ دوڑ کر اوسے چادر اوڑہائی اور دختران فاطمہ زہرا کہ جنکی ہانکا جنازہ شب کو اوٹہا تہا زیر تخت یزید بازوؤن مین رسیان بندہی ہوئی کنیزون کی ہوئی بلوائے عام مین کہڑی ہون اونکی حرمت و عزت کا کسیکو پاس نہوا کہ ایک چادر اوڑہنے کو دیتا اَللّٰهُمَّ الْعَنْ بَنِيْ اُمَيَّةَ قَاطِبَةً

## روایت پنجاہ و ہفتم فضائل جناب سیدہ پہر دیکہنا جناب سیدہ کو حضرت اکرم کا اور چادر درون معصومہ کی گرو ہونی اور جانا جناب سیدہ کا خانہ یہودی مین پہر مصائب اہلبیت اور مانگنا زہیر کا جناب ام کلثوم کو کنیزی مین دوی فی

کتاب دلائل النبی انہ قال روایت کی ہی کتاب دلائل النبی ہین کہ مصنف اوسکا ایک علمائے اہل سنت سے ہے اور جناب امام حسن عسکری سے کتب شیعہ مین منقول ہے لما خلق اللہ ادم وحوا فی الجنۃ جب خلق کیا خدا نے آدم و حوا کو بیچ جنت کے فقال ادم علی نبینا وعلیہ السلام ما خلق اللہ احسن منا پس کہا آدم نے از راہ فخر و مباہات کے کہ ہم سے بہتر حق تعالی نے کسیکو خلق نہین کیا فامر اللہ جبرئیل فاخذھما الی الفردوس پس حکم کیا پروردگار عالم نے جبرئیل کو کہ آدم و حوا کو فردوس مین لیجا بموجب حکم خالق اونہین جبرئیل فردوس مین لیگئے فاذا جاریۃ علی راسھا تاج من نور وفی اذنیھا قرطان من نور قد اشرقت الجنان من نور وجھھا پس دیکھا اونہون نے ایک صاحبزادی کو کہ نور جمال سے اوسکے تمام جنت روشن ہے اور ایک تاج اوسکے سر پر رکھا ہے اور دو گوشوارے نور کے اوسکے کانون مین ہین قال ادم فمن ھذہ حضرت آدم نے حیران ہوکر پوچھا اے جبرئیل یہ لڑکی کون ہے قال فاطمۃ بنت محمد من ولدک جبرئیل نے کہا اے آدم یہ فاطمہ بیٹی جناب محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہے کہ تمہاری نسل سے ہونگے قال فما التاج قال بعلھا علی ابن ابیطالب آدم بولے یہ تاج کیسا ہے سر پر انکے جبرئیل نے کہا یہ تاج شوہر انکے علی ابن ابیطالب وصی رسول خدا ہین قال فما القرطان قال ھذان ولداھا الحسنان پھر کہا حضرت آدم نے یہ گوشوارے کیسے ہین جبرئیل بولے یہ فرزند انکے حسن اور حسین ہین قال اخلقوا قبلی حضرت آدم متحیر ہوکے بولے یہ کیا قبل میرے خلق کیے گئے ہین قال ھم موجودون فی غامض علم اللہ قبل ان تخلق باربعۃ الاف سنۃ جبرئیل بولے کہ یہ غامض علم الہی مین موجود تھے چار ہزار برس پہلے تمہاری پیدایش کے واے ہے اس دنیا نا پایدار پر ایسی بی بی اس دنیا مین ایسی نادار تہین کہ بارہا فاقہ پر فاقہ کرتی تہین رات کو عبادت خدا مین مشغول رہتی تہین اور دن کو کاروبار خانہ مین مصروف ہوتی تہین روایت صحیحہ مین وارد ہوا ہے کہ اسقدر پانی جناب سیدہ نے بھرا تھا کہ مشک کا اثر سینہ پر پڑ گیا تھا اور کپڑے جھاڑو دینے اور کھانا پکانے سے سیاہ ہوگئے تھے اور روایت ہے حضرت سلمان سے کہ کہا اونہون نے دخلت بیت فاطمۃ وھی جالسۃ عند الرحا ویداھا مجروحتان منھا گیا مین ایکدن خانہ جناب فاطمہ مین دیکھا مین نے کہ وہ جناب چکی کے پاس بیٹھی ہین

اور دونون ہاتھہ زخمی ہین اے امام حسینؑ ہوکے سے روتی ہین عرض کی منیر اے سیدہ میری فضہ خادمہ بھی تو آپ کی موجود ہے اوس سے کام لیجیے اوس شفیعہ روز محشر نے فرمایا اے سلمان مجھے رسول خدا نے فرمایا ہے کہ ایکدن کام تمام گھر کا تم کیا کرو اور ایکدن فضہ سے کام لیا کرو تو اے سلمان آج میری کام کی باری ہے اس محنت و مشقت مین اوقات بسر کرتی تھین اور فرش سے ایک چمڑا گوسفند کا تھا کہ دنکو اونٹ دانا کہاتا تھا اور پھر اور رات کو اوسے وہ معصومہ اور جناب امیر بچھا کر سوتے تھے اور چادر شریف بارہا گرو ہوتی تھی وَفِي الْخَرَائِجِ الْجَرَائِحِ اَنَّ عَلِيًّا عَلَيْهِ السَّلَامُ اِسْتَقْرَضَ مِنْ يَهُوْدِيٍّ شَعِيْرًا فَاسْتَرْهَنَهٗ کتاب خرائج الجرائح مین منقول ہے کہ جناب علی ابن ابیطالبؑ نے تھوڑے جو ایک یہودی سے قرض مانگے اوسنے کہا کہ کچھ چیز گرو رکھو تو دیتا ہون فَدَفَعَ مُلَاءَةَ فَاطِمَةَ عَلَيْهَا السَّلَامُ وَكَانَتْ مِنَ الصُّوْفِ پس حضرت نے چادر جناب سیدہ اوسے دی اور وہ چادر بالونکی تھی پس اوسنے یہودی نے گھر مین لیجا کر رکھا جب رات ہوئی تو زوجہ اوسکی اوس مکان مین گئی کہ جہان وہ چادر رکھی تھی وَهِيَ تَشْتَعِلُ فَرَاَتْ نُوْرًا سَاطِعًا فِي الْبَيْتِ اَضَاءَ مِنْهُ كُلُّهٗ تو دیکھا اوسنے کہ ایک شعلہ نور ایسا ہے کہ تمام مکان روشن ہو رہا ہے فَانْصَرَفَتْ اِلٰى زَوْجِهَا فَاَخْبَرَتْ پھری وہ اور آئی اپنے شوہر پاس اور خبر دی اس ماجرے کی پس متعجب ہوا یہودی اور بھول گیا چادر جناب سیدہ کو فَنَهَضَ مُسْرِعًا وَدَخَلَ الْبَيْتَ فَاِذَا ضِيَاءُ اِنْتَشَرَ مِنَ الْمُلَاءَةِ كَاَنَّهٗ يَشْتَعِلُ مِنْ بَدْرٍ مُنِيْرٍ يَلْمَعُ مِنْ قَرِيْبٍ فَتَعَجَّبَ مِنْ ذٰلِكَ دوڑا یہودی یہ سنکے اور آیا اوس مکان مین تو دیکھا اوسنے کہ روشنی اوس چادر اقدس کی ایسی پھیلی ہے کہ جیسے چودھوین رات کا چاند روشن ہوتا ہے یہ دیکھکے نہایت متعجب ہوا جب غور سے دیکھا اوسنے تو جانا کہ یہہ چادر جناب سیدہ ہے پس یہودی نے اپنے عزیزونکو جمع کیا اور اوسکی زوجہ نے اپنے اقربا کو جمع کیا تا آنکہ اسّی یہودی جمع ہوئے اور چادر اقدس کی کرامات دیکھکر سب اوسکی برکت سے مسلمان ہوئے وَاَيْضًا فِي الْخَرَائِجِ اَنَّ الْيَهُوْدَ كَانَ لَهُمْ عُرْسٌ فَجَاؤُا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ اور یہہ بھی کتاب خرائج مین منقول ہے کہ ایکبار یہودیون کی کچھہ شادی تھی وہ خدمت جناب رسول خدا مین حاضر ہوئے فَقَالُوْا لَنَا حَقُّ الْجِوَارِ اور عرض کی کہ ہمارا بھی حق ہے آپ پر حق ہمسایہ پس ہم سوال کرتے ہین کہ اپنی بیٹی فاطمہ زہرا کو ہمارے گھر مین مہمان جانیکی اجازت دیجیے حَتّٰى يَزْدَادَ عُرْسُنَا بِهَا حُسْنًا وَاَلَحُّوْا عَلَيْهِ تا آنکہ زیادہ ہوئے جانے سے جناب سیدہ کے

عشرت وحسن شادی ہمارا اور ہیبت شیئین کہین فقال اِنَّھا زوجۃ علیّ ابن ابیطالب وھی فی حلۃ فسالوہ ان یشفع
الی علیّ فی ذلک حضرت نے فرمایا کہ فاطمہ زوجہ علی ابن ابیطالب ہے اور اونکی تابع حکم ہین فاطمہ کے
بھیجنے کا مختار نہین ہون عرض کی یہود نے ہماری سفارش کیجیے اس امر مین جناب امیر سے وقد جمع
الیھود بالطم والرم من الحلی والحلل وظنوا ان فاطمۃ تدخل ببذلتھا واراد وا
استھانتھا اور جمع ہوئی یہود نہایت زینت وآرایش سے ساتھہ زیورہای نفیس اور حلہ ہای اکثیر
اور گمان کیا کہ ہم اور ہماری عورتین تو آرایش وزینت سے ایسی لباس فاخرہ پہنے ہین اور جناب فاطمہ
اوس ذلت سے لباس بوسیدہ پہنے ہوئے اور ردای کہنہ پیوندکی اوڑہے ہوئے آئین گی تو باعث اونکی
ذلت کا ہوگا اور جناب رسالتمآب اور جناب ولایت مآب بہی اس تشویش مین تہے کہ اس شکل سے کیا
بہیجین جناب فاطمہ کو کہ چادر تک جناب فاطمہ کے سر پر ثابت نہین ہے فجاء جبرئیل بثیاب من
الجنۃ وحلی وحلل لم یر مثلھا ناگاہ جبرئیل امین بفرمان رب العالمین برای جناب سیدہ
پوشاک نفیس جنت اور زیورہای پرضیا اور حلہ ہای بیبہا لیکر حاضر ہوے کہ کسینے ویسا زیور ولباس
ندیکہا تہا فلبستھا فاطمۃ وتحلت بھا فتعجب الناس من زینتھا وکونھا وطیبھا جناب
سیدہ نے وہ زیور ولباس پہنا تو دیکہنے والے نہایت متعجب تہے زینت ورنگ و بوئے لباس سے فلما دخلت
فاطمۃ دار الیھود سجد لھا نساءھم وقبلن الارض بین یدیھا پس زنان یہود تو آمادہ
تہین اس بات پر کہ جناب سیدہ یہان لباس بوسیدہ سے آئین گی اور زیورا ونہین کہان میسر ہے جب ع
مالک روز جزا اس زینت وآرایش سے پہونچین زنان یہود یہ دیکہکے زمین پر گر پڑین اور جناب سیدہ کو
سجدہ تعظیمی کیا اور زمین سامنے کی چومنے لگین اور اتنے سے زیادہ یہود شرف اسلام سے مشرف ہوے
آہ آہ اب مقام سر پیٹنے اور خاک اوڑانیکا ہے کہ جس بی بی کا یہ مرتبہ ہووے اوس بی بی کی بیٹیونکو منافقان
است نے کہ دعوی اسلام کرتے تہے سر برہنہ کیا اور چادر تک سرون سے اونکی اتار لین اور اس ظلم وستم سے
اونہین قید کیا جیسا جناب صاحب الامر علیہ السلام زیارت جناب سید الشہدا مین فرماتے ہین یا
ابا عبداللہ قید کیا اہل حرم کو تمہارے مثل لونڈی غلامونکے وصفدوا فی الحدید فوق اقتاب

الْمَطِیَّاتِ اور جکڑا اونہین زنجیرہای آہنی مین اوپر اونٹونکی تَلْفَحُ وُجُوهَهُمْ حَرُّ الْهَاجِرَاتِ يُسَاقُوْنَ
فِي الْبَرَارِيْ وَالْفَلَوَاتِ ای جد بزرگوار سُنہ اونکی حرارت آفتاب سی جلتی تہی اور صحرا صحرا بیابان بیابان
پہراتی تہی اَيْدِيْهِمْ مَغْلُوْلَةٌ اِلَى الْاَعْنَاقِ يُطَافُ بِهِمْ فِي الْاَسْوَاقِ اولاد فاطمہ کا یہ حال کیا تہا کہ
ہاتہہ اونکی اونکی گردنون مین باندہ دیی تہی اور اس صورت سی بازارونمین پہراتی تہی قَالَ الرَّاوِيْ كُنْتُ ذَاتَ
يَوْمٍ فِيْ مَجْلِسِ يَزِيْدَ ابْنِ مُعَاوِيَةَ اِذْ سَمِعْتُ صَيْحَاتٍ وَزَعَقَاتٍ کتب معتبرہ مین منقول ہی راوی
کہ کہا اوسنی مین ایکروز مجلس یزید مین بیٹہا تہا کہ ناگاہ ایسی آواز نوحہ و شیون کی میری کان مین آئی کہ
دل میرا کڑہنی لگا اور آنکہون سی میری آنسو جاری ہوی فَرَاَيْتُ عَشْرَ نِسْوَةٍ كَسَبْيِ الرُّوْمِ وَ
التُّرْكِ قَدْ غُيِّرَتْ وُجُوْهُهُنَّ مِنْ اَثَرِ الشَّمْسِ وَالْحَرِّ پس دیکہا مین نی کہ قریب بیس عورتونکا حال
پریشان مانند اسیران ترک و روم کی اوس مجلس مین آئین کہ مُنہ اونکی حرارت آفتاب سی متغیر ہوگیی تہی
وَعَلٰى خُدُوْدِهِنَّ مِنْ اَثَرِ اللَّطْمِ وَالدُّمُوْعُ تَسِيْلُ اور رخسارے اونکی بسبب طمانچی مارنیکی نیلی ہوگیی تہی
اور آنسو اونکی جاری تہی ثُمَّ جَعَلُوْا يَعْرِضُوْهُنَّ عَلَيْهِ وَاحِدَةً وَاحِدَةً وَهُوَ يَقُوْلُ اور قوم جفاکار
ایک ایک کو سامنی لاتی تہی اور یزید لعین پوچہتا تہا وَمَنْ هٰذِهٖ وَمَنْ تَكُوْنُ یہہ کون ہی اور یہ کون ہی
اور وہ لعین کہتی تہی هٰذِهٖ اُمُّ كُلْثُوْمٍ وَهٰذِهٖ زَيْنَبُ وَهٰذِهٖ سُكَيْنَةُ ای امیر یہ ام کلثومؑ ہی
یہ زینب ہی اور یہ سکینہ ہی ثُمَّ نَظَرَ اِلٰى غُلَامٍ اَعْمٰى قَدْ غَلُّوْا يَدَيْهِ اِلٰى عُنُقِهٖ وَهُوَ يَبْكِيْ پہر یزید نی
دیکہا ایک غلام نابینا کیطرف کہ ہاتہہ اوس کی رسی سی گردن مین اوسکی بندہی تہی اور بی اختیار روتا تہا فَقَالَ
مَنْ هٰذَا قَالَ آہ آہ اَنَا مَوْلَاهُ عَلِيُّ ابْنُ الْحُسَيْنِ الْاَكْبَرُ پس یزید بولا یہ کون ہی اور کیون تم اس
اندہی کو قید کر کی لائی ہو یہ سنکر وہ جوان بہشتی بولا آہ آہ ای یزید مین ہون غلام علی اکبر کا کہ تیری فوج نی
اوسی قتل کیا اور شومی طالع نی مجہی سعادت شہادت سی باز رکہا یزید بولا کہہ احوال شہادت اوسکا فَقَالَ
اَيُّهَا الْاَمِيْرُ لَمَّا اَرَادَ الْبِرَازَ قَدِمْتُ عَلَيْهِ وَقُلْتُ لَهٗ هَلْ مِنْ رُخْصَةٍ يَا مَوْلَانَا فَقَالَ اَنَا
الْحَقُّ بِالْقَتْلِ مِنْكَ ای امیر کیا کہون مین جسوقت علی اکبر امام حسین سی رخصت ہوئی اور ارادہ
قتل گاہ کا کیا تو آنسو امام عالیمقام کی جاری ہوی اور بی اختیار آہ آہ کرتی تہی اور علی اکبر بہی زار زار روتی تہی

اوسوقت مین ڈانے مولا سے عرض کی اے آقا میرے امیدوار ہون [illegible] تا مین اپنی جان آپ پر سے نثار کرون یہ سنکر علی اکبر نے فرمایا کہ [illegible] کہ جناب امام پر سے جان نثار کرون مگر اے سدیف لازم ہے مجھکو کہ میرے پدر مظلوم کی مدد اور یاری سے دست بردار نہو نا کہ اب وہ اکیلے ہین فبکی بکاءً شدیداً ثم برز الی المیدان وقاتل قتالاً شدیداً حتی قتل من القوم ثلثمائة وخمسین فارساً یہ فرماکر علی اکبر [illegible] میدان [illegible] آئے اور مانند شیر خشمناک کے اوس قوم جفاکار پر حملہ کرنے لگے یہانتک کہ [illegible] تین سو پچاس سوار اوس شاہزادے نے تشنگی پیاس مین ہلاک کیے وقد اثخنته الجراح وکظه العطش مگر اوسوقت [illegible] شاہزادہ نہایت زخمی ہوگیا تھا اور پیاس کی کمال شدت تھی کہ تین روز سے اوس شبیہ رسول خدا کو پانی نملا تھا فضربه ملعون علی ام راسه فسقط وهو ینادی اے پدر ایک ملعون نے تیری لشکر سے آکے ایسی ایک تلوار اوسکی پیشانی نورانی پر ماری کہ گھوڑے سے نیچے گر پڑا اور باواز ضعیف و دردناک پکارا یا ابتاه هذا جدی محمد المصطفی صلی الله علیه واله وهذا جدی علی المرتضی وهذه جدتی فاطمة الزهراء الیک مشتاقون العجل العجل اے بابا میرا کام تمام ہوا اور میرے پاس جد بزرگوار میرے رسول خدا اور علی مرتضی اور دادی میری فاطمہ زہرا تشریف لائی ہین لیکن یہ سب آپکے مشتاق ہین جلدی آیئے جلدی فخرجت النساء من مضاربهن فی بکاءٍ ونحیبٍ وانا معهن پس یہ آواز اکبر سنکر ماں بہو بہیان اونکی اور سب عورتین ننگے سر و پابرہنہ روتی اور چیخین مارتی ہوئین خیمہ سے باہر نکل آئین مین بھی اونکے ساتھہ روتا ہوا نعش علی اکبر پر آیا وہ سب بی بیان نعش ہمشکل نبی کے گرد نوحہ و شیون کرنے لگین ثم انکبت علیه ونادت پھر اے یزید مادر اکبر نے بیتاب ہوکر نعش اکبر پر اپکو گرادیا اور یون بین رو رو کے کرنے لگین واقرة عیناه واثمرة فواداه واعلی اکبراه اے اے نور دیدہ میرے ہاے اے میوہ دل میرے ہاے لعل میرے علی اکبر افسوس یہ جوانی تیری کاش مجھے موت آتی اور اس طرح تجھے زمین پہ پڑا خون مین تڑپتا نہ دیکھتی فعند ذلک لطمت وجهی لطماً شدیداً اوسوقت جہان روشن میری آنکھون مین تیرہ و تاریک ہوگیا اور اسقدر منہ پر طمانچے مارے کہ آخر اندہا ہوگیا مین اور بیہوش ہوکر زمین پر گر پڑا

فبکی بکاءً شدیداً حتی غشی علیہ پس یہ نقل کرکر وہ غلام اسقدر رویا کہ
روتے روتے بیہوش ہوگیا یزید بھی یہ ماجرا سنکر سر جھکائے رہا گیا اور تمام اہلبیت بھی زار زار
روتے تھے فجاء رجل یقال لہ زھیر فقال ایھا الامیر ھب لی ھذہ المرأۃ و
اشار الی ام کلثوم اخت الحسین پس آیا ایک شخص زہیر نام یون عرض کرنے لگا
یزید سے اے امیر یہ لونڈی مجھے دے تا میرے گھر کی خدمت کیا کرے اور اشارہ کیا طرف ام کلثوم
دختر جناب فاطمہ کے اور ہاتھ بڑھایا فقالت لہ قطع اللہ یدیک یا عدو اللہ جناب ام کلثوم نے کہا
خدا قطع کرے ہاتھ تیرا اے دشمن خدا جب یہ کلام زہیر نے سنا بہت متعجب ہوکر پوچھنے لگا یہ لوگ کس قبیلے کے ہین
اور گمان اوسکا تھا کہ یہ اسیران ترک و روم ہین فقال علی ابن الحسین ھذہ بنت بنت رسول اللہ
جناب امام زین العابدین نے فرمایا اے شخص یہ قیدی ترک و روم نہین ہین اے زہیر یہ بیٹی ہے فاطمہ زہرا
دختر رسول خدا کی اور ہین فرزند رسول خدا ہون و ھذہ بنات فاطمۃ الزھراء اور یہہ بیٹیان فاطمہ زہرا
کی ہین جو اس ذلت سے دربار یزید مین کھڑی ہین پس زہیر یہ سنکر روتا ہوا مجلس یزید سے باہر گیا اور ہاتھ اپنا
کاٹ کر بائین ہاتھ مین لیکر سامنے حضرت ام کلثوم کے آیا فقال یا بنت رسول اللہ عافینی
اور عرض کرنے لگا رو رو کر اے دختر رسول خدا مجھے معلوم نہ تھا کہ تم دختر جناب فاطمہ ہو اب قصور میرا معاف
کرو اور خدا سے دعا کرو کہ توبہ میری قبول ہو پھر روتا ہوا چلا گیا اور کسی نے اوسے پھر نہ دیکھا کہ کیا ہوا روایت

**پنجاہ و ہشتم نزول رطب پھر مصائب اہلبیت اور جانا سر اقدس کا مجلس یزید مین اور حال عبد الوہاب وکیل پادشاہ روم کا** بعض کتب مناقب مین منقول ہے
دخل النبی یوماً دار فاطمۃ کہ ایک روز تشریف لائے جناب رسول خدا خانہ جناب فاطمہ زہرا مین
فقال لھا ان اباک الیوم ضیفک پس فرمایا اے فاطمہ آج باپ تمہارا گھر مین تمہارے مہمان ہے اور اوس
روز جناب سیدہ مع حسنین فاقے سے تھین فقالت یا ابت ان الحسن والحسین یطالبانی شیئاً
من الزاد فلم اجد لھما شیئاً جناب سیدہ نے عرض کی اے بابا کیا کہون مین کہ میرے حسن اور حسین نے
مجھ سے کھانا طلب کیا مجھ سے کچھ نہو سکا اونکو لیے کہ اونہین کچھ کھلاؤن اور وہ فاقے سے ہین ثم ان النبی

دَخَلَ وَجَلَسَ مَعَ عَلِیٍّ وَفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ پس یہ سنکر جناب رسول خدا تشریف
لاکر جناب امیرؑ و جناب فاطمہؑ اور جناب حسنینؑ کے ساتھہ بیٹھے ناگاہ جبرئیل نازل ہوے اور کہا کہ اے
رسول خدا عَلِیُّ الْاَعْلیٰ بعد سلام تمسے یہ فرماتا ہے قُلْ لِعَلِیٍّ وَفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ اَیَّ شَیْءٍ
یَشْتَهُوْنَ مِنْ فَوَاکِهِ الْجَنَّةِ کہ پوچھو علی و فاطمہؑ اور حسنؑ اور حسینؑ سے کہ کس چیز کو تمہارا جی چاہتا ہے
میوہ ہای جنت سے پس جناب رسول خدا نے فرمایا کہ پروردگار عالم نے جانا بھوک کو تمہاری پس میوہ ہای
بہشت سے کس چیز کی خواہش ہے تمہیں طلب کرو فَاَمْسَکُوْا عَنِ الْکَلَامِ حَیَاءً مِنَ النَّبِیِّ وَلَمْ یَرُدُّوْا
جَوَابًا پس سب خاموش ہوگئے اور شرم سے کچھہ جواب نہ دیا پس جناب امام حسینؑ سب مین کم سن تھے عرض
کرنے لگے اگر اجازت دو مجھے اے پدر بزرگوار و اے مادر نامدار و اے برادر خوش کردار اَخْتَارُ لَکُمْ مِنْ فَوَاکِهِ الْجَنَّةِ
تو مین اختیار کرون تمہارے لیے میوہ بہشت سے سبھون نے مشفق ہوکر فرمایا قُلْ یَا حُسَیْنُ مَا شِئْتَ فَقَدْ
رَضِیْنَا بِمَا تَخْتَارُهُ لَنَا کہ اے حسینؑ جو چاہو وہ طلب کرو کہ ہم سب راضی ہین پس عرض کی امام حسینؑ نے
کہو اے نانا جبرئیل سے اَنَا نَشْتَهِیْ رُطَبًا جَنِیًّا کہ ہمارا جی چاہتا ہے رطب تازہ کو پس جناب رسول خدا نے
فرمایا اے فاطمہؑ اندرون خانہ جاؤ اور جو رکھا ہو وہ اوٹھا لاؤ فَدَخَلَتْ فَاطِمَةُ وَرَاَتْ طَبَقًا مِنَ
الْبِلَّوْرِ مُغَطًّی بِمِنْدِیْلٍ مِنَ السُّنْدُسِ وَفِیْهِ رُطَبٌ جَنِیٌّ پس جناب فاطمہؑ داخل خانہ ہوئین پس
ایک طبق بلور دیکھا کہ وہ ایک رومال سندس بہشت سے ڈھنکا ہوا اور اوسمین رطب تازہ رکھے ہین جناب
فاطمہ زہرا رسول خدا کی خدمتمین لائین حضرت نے لیکر کہہ لیا ثُمَّ اَخَذَ رُطَبَةً وَاحِدَةً فَوَضَعَهَا
فِیْ فَمِ الْحُسَیْنِ وَقَالَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پہر حضرت نے ایک رطب لیکر اپنے پیارے نواسے کے
منہ مین بسم اللہ کہکے دیا اور فرمایا هَنِیْئًا مَرِیْئًا لَکَ یَا حُسَیْنُ یعنی گوارا ہو تجھے اے حسینؑ پہر دوسرا
رطب اوٹھایا فَوَضَعَهَا فِیْ فَمِ الْحَسَنِ پس بسم اللہ کہکے دہن اقدس حسنؑ مجتبی مین دیا اور فرمایا هَنِیْئًا
مَرِیْئًا لَکَ یَا حَسَنُ پہر ایک رطب اوٹھاکے دہن شریف جناب سیدہ مین دیا اور فرمایا هَنِیْئًا مَرِیْئًا
لَکِ یَا فَاطِمَةُ پہر چوتھا رطب اوٹھاکے دہن مبارک جناب امیرؑ مین دیا اور فرمایا هَنِیْئًا مَرِیْئًا لَکَ
یَا عَلِیُّ وَهٰکَذَا فَعَلَ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ اور جناب امیرؑ کو تین رطب کھلائے اور تینون مرتبہ هَنِیْئًا مَرِیْئًا لَکَ

یا علی فرمایا کہ وثب قائماً ثم جلس اور پھر بار جناب رسول خدا العظیم کو کھڑی ہوی اور بیٹھہ گئی فاکلوا
جمیعاً حتی شبعوا پس پھر سبنی سیر ہو کر کھایا پھر وہ کاسہ سوی آسمان چلا گیا فقالت فاطمة یا
اباہ لقد رایت الیوم منک عجباً پس جناب فاطمہ نے عرض کی ای بابا آج مین نے آپ سے امر عجیب دیکھا پھر
حضرت نے فرمایا ای فاطمہ رطب اول جو مین نے حسین کے منہ مین دیا اور ھنیئاً مریئاً لک یا حسین کہا
سبب اسکا یہ ہی فانی سمعت میکائیل واسرافیل یقولان ذلک فقلت موافقاً لھما فی القول
کہ سنا مین میکائیل واسرافیل کو کہ وہ دونون کہتی ہین ھنیئاً مریئاً لک یا حسین پس مین نے بھی
موافقت انکی قول کی کی جب دوسرا رطب دیا حسن کے منہ مین فانی سمعت جبرئیل ومیکائیل
یقولان ذلک فقلت موافقاً لھما پس سنا مین نے جبرئیل ومیکائیل کو کہ وہ دونون کہتی ہین ھنیئاً
مریئاً لک یا حسن پس مین نے بھی موافقت کی اونکی کہنی مین جب تیسرا رطب تمہاری منہ مین دیا ای فاطمہ
فانی سمعت حور العین یقلن ھنیئاً مریئاً لک یا فاطمة فقلت موافقاً لھن پس مین نے
سنا کہ تمام حوران بہشت کہتی ہین ھنیئاً مریئاً لک یا فاطمة پس مین نے اونکی کہنی مین موافقت کی و
اما الرطبة التی وضعتھا فی فم علی مگر جب رطب مین نے منہ مین علیکو دیا فانی سمعت اللہ
یقول ذلک لہ فقلت موافقاً لقول اللہ پس خود سنا مین نے کہ پروردگار عالم فرماتا ہی ھنیئاً مریئاً
لک یا علی ابن ابیطالب پس مین نے بھی موافقت کی کلام خدای عزوجل کی فناً ولت علیاً رطبة
ثم رطبة وانا اسمع الحق یقول پھر مین نے دوسرا رطب دیا دہن علی مین تا کہ رسنون مین آواز
خداوند غفار کو پھر تیسرا رطب دیا پھر بار مین آواز اپنی خالق کی سنتا تھا کہ وہ یہی فرماتا تھا ھنیئاً مریئاً
لک یا علی ثم قمت اجلالاً لرب العالمین اس لیے اوٹھہ کھڑا ہوا تھا واسطے اجلال وتعظیم
رب العزت کی وسمعت یقول وعزتی وجلالی لو ناولت علیاً من ھذہ الساعة الی
یوم القیمة رطبة رطبة لقلت لہ ذلک اور سنا مین نے کہ جناب اقدس واعلی فرماتا ہی مجھی قسم
عزت وجلال کی اپنی ای رسول ہمارے اگر کھلاتی علی کو اسوقت سی تا روز قیامت ایک ایک رطب کرکی
تو ہم بھی ہر رطب کی بعد یہی کہی جائینگی ھنیئاً مریئاً لک یا علی اب مقام سر پیٹنی اور خاک اوڑانیکا ہے

کہ افسوس جسکا یہ رتبہ تہا اوسی علیؑ کی گردن ریسمان ستم سے باندہی جائے افسوس اوسی علیؑ کا سر سجدہ مین تیغ زہر آلود سے زخمی ہو وَآدَرِیْغَاہ فاطمہؑ صدمہ ضرب سے زمین پر تڑپی اور پہلو پر اوسی معصومہ کے دروازہ گرایا جائے ہائے ستم اوسی حسنؑ کا جگر زہر سے ٹکڑے ٹکڑے ہو اور اوسکے جنازہ پر تیر چلین ہزار حیف وہی حسینؑ تین دن پانی سے محروم رہے اوس پارہ جگر رسولؐ کا سر تین دنکی پیاس مین خنجر ابدار سے کاٹا جائے افسوس اوس حسینؑ کا سر یزید شراب خوار کے لیے بطریق ہدیہ جائے اوس سر کا یہ رتبہ ہو کہ کبھی تو اہل شام اوسپر پتھر مارین اور کبھی یزید اوسپر چھڑی رکھے رُوِیَ اَنَّہٗ لَمَّا اُدْخِلَ السَّبَایَا فِیْ مَجْلِسِ یَزِیْدَ جَاءَ الشِّمْرُ بِرَاْسِ الْحُسَیْنِ روایت مین وارد ہوا ہے کہ جب داخل ہوئین دختران امیر المومنین مجلس یزید مین تو لایا شمر سر اقدس امام حسینؑ نذر یزید کے لیے اور فخریہ [illegible] شقی یہ شعر پڑہتا تہا شعر اِمْلَاْ رِکَابِیْ فِضَّۃً وَذَھَبًا + فَقَلْتُ الْمَلِکَ الْمُحَجَّبَا اے بادشاہ بہر دے میرا سینہ سیم وزر سے طلا سے کہ مارا ہے اوس شقی نے اور ذبح کیا ہے اوس شخص کو کہ جسکے دروازے کے فرشتے دربان تہے کیا بیجا تہا شمر لعین شعر قَتَلْتُ خَیْرَ الْخَلْقِ اُمًّا وَاَبًا + قَتَلْتُ الَّذِیْ کَانَ اَعْلٰی نَسَبًا قتل کیا پیاسا اوس شخص کو کہ جو بہترین خلق تہا مان اور باپ کی سمت سے اور قتل کیا اوس شقی نے اوسے جو عالی نسب تہا تمام عالم سے طَعَنْتُہٗ بِالرُّمْحِ حَتّٰی انْقَلَبَا وَضَرَبْتُہٗ بِالسَّیْفِ کَانَتْ عَجَبًا مارا اوس شقی نے نیزہ اس زور سے حسینؑ کو کہ منہ کے بہل اولٹ دیا اور ایسی تلوار ماری حسینؑ کو کہ سب دیکہنے والون نے تعجب کیا پس یزید نے اوس سر کو زیر تخت رکہوایا پس اوسوقت ایک نصرانی فرستادہ بادشاہ روم مجلس یزید مین حاضر تہا فَلَمَّا رَاَی النَّصْرَانِیُّ رَاْسَ الْحُسَیْنِ بَکٰی وَنَاحَ حَتّٰی ابْتَلَّتْ لِحْیَتُہٗ بِالدُّمُوْعِ آہ جو ہین اوس فرنگی نے سر جناب امام حسینؑ کا زیر تخت یزید رکہا دیکہا نعرہ مارکے اسقدر رویا کہ تمام ریش آنسوؤن سے تر ہوگئی ثُمَّ قَالَ اِعْلَمْ یَا یَزِیْدُ اِنِّیْ دَخَلْتُ الْمَدِیْنَۃَ تَاجِرًا فِیْ اَیَّامِ حَیٰوۃِ النَّبِیِّ فَاَرَدْتُ اَنْ اٰتِیَہٗ بِھَدِیَّۃٍ پہر روکے بولا جان تو اے یزید ایکبار مین داخل مدینہ ہوا زندگانی رسول خدا مین اور چاہا مین نے کہ کچہہ تحفہ لیکے رسول خدا کی خدمت مین حاضر ہون اصحاب سے پوچہا مین نے کہ رسول خدا کو کس چیز سے رغبت ہے فَقَالُوا الطِّیْبُ اَحَبُّ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ اونہون نے

کہا کہ بوی خوش کو حضرت نہایت دوست رکہتے ہین پس مین وہ مشک نافی اور قدری عنبر اشہب لیکی خدمت حضرت مین داخل ہوا اور وہ جناب خانہ ام سلمہ مین تہی پس جب نظر میری اون حضرت کی جمال عدیم المثال پر پڑی نور بصارت میرا زیادہ ہوا پس مین نے سلام کرکر وہ ہدیہ پیشکش حضرت کیا فقال لی ما اسمک قلت عبد الشمس حضرت نے نام میرا پوچہا عرض کی مین نے نام میرا عبد الشمس ہے حضرت نے ارشاد کیا بدل ڈال نام اپنا وانا اسمیک عبد الوھاب اور مین نے نام رکہا تیرا عبد الوہاب ان قبلت منی الاسلام قبلت منک الھدیۃ اگر قبول کرے تو اسلام کو تو مین قبول کرون تیرے ہدیہ کو پس مین نے حسن وخلق پر اوس جناب کے نظر کی تو یقین ہوا مجہکو کہ یہ وہی نبی ہین جنکی حضرت عیسیٰ نے خبر دی ہی پس بدل وجان مین اعتقاد اونکی نبوت کا لایا اور مسلمان ہوکر روم کو گیا لیکن دین اسلام کو مخفی رکہتا تہا اور میری پانچ بیٹی اور چار بیٹیان ہین اور سب مسلمان ہین وانا الیوم وزیر ملک الروم اور ببرکت اسلام اب مین بادشاہ روم کا وزیر ہون ای یزید ایکروز مین خدمت رسول خدا مین حاضر تہا اور وہ جناب خانہ ام سلمہ مین تہی رایت ھذا العزیز الذی وضع راسہ بین یدیک مھانا قد دخل علی جدہ من باب الحجرۃ والنبی فاتح باعہ لیتناولہ دیکہا مین نے اس بزرگوار کو جس کا سر تیری تخت کے نیچے اس ذلت وخواری سے رکہا ہی داخل ہوی یہ درحجرہ سے تو جناب رسول خدا نے اشتیاق دونون ہاتہ گود مین لینی کو پہیلائے تا جلد گود مین لے لین وھو یرشف ثنایاہ ویقول اور جناب رسول خدا گود مین لیکے کس پیار سے انہین دانتونکو چوستے تہے اور بوسے لیتے تہے اور فرماتے تہے مرحبا بک یا حبیبی یا قرۃ عینی مرحبا ای حبیب میرے ای نور چشم میرے بعد من رحمۃ اللہ من قتلک یا حسین او اعان علی قتلک والنبی مع ذلک یبکی دوری ہو خدا کی رحمت سے اوس سے جو تجہو قتل کرے ای حسین یا اعانت کرے تیرے قتل پر اور جناب رسول خدا بیساختہ روتے تہے پس جب دوسرا روز ہوا مین حضرت کے ساتہ مسجد مین تہا اذ اتاہ الحسین مع اخیہ الحسن کہ ناگاہ یہ حسین اپنے بہائی حسن کے ساتہ آئے اور بولے ای نانا مین بہائی حسن سے کشتی لڑا کہ دیکہین طاقت کس مین زیادہ ہے ہم مین سے مگر ہم مین سے کوئی دوسرے پر غالب نہوا ہم چاہتے ہین کہ آپ کے سامنے لڑین تا آپ دیکہین کہ قوت کسکی زیادہ ہے

پس حضرت نے فرمایا یا حبیبی اِنَّ التَّصَارُعَ لَا یَلِیْقُ لَکُمَا اے پیارو میرے کشتی لڑنا تمہاری شان سے بعید ہے
اِذْهَبَا وَاکْتُبَا فَمَنْ کَانَ خَطُّهُ اَحْسَنَ فَقُوَّتُهُ اَکْثَرُ اے نور نظر میرے جا کر کچھ لکھہ لاؤ جس کا خط
اچھا ہے اوسیکی طاقت زیادہ ہے پس یہ سنکر گئے دونون شاہزادے اور ایک ایک سطر ایک تختی پر لکھہ لائے اور
حضرت کے ہاتھہ مین دی وہ تختی تا رسول خدا انصاف کرین اونمین فَنَظَرَ النَّبِیُّ سَاعَةً وَلَمْ یُرِدْ کَسْرَ
خَاطِرِهِمَا پس غور کر امے پدر کہ پیغمبر خدا نے دیر تک دیکھا کیے اور کسیکی کسر خاطر نچاہی پس فرمایا اون سے
رسول خدا نے اے حبیبو میری مین نبی امی ہون خط کو نہین پہچانتا وَلٰکِنْ اِذْهَبَا اِلٰی اَبِیْکُمَا لِیَحْکُمَ
بَیْنَکُمَا مگر جاؤ تم دونون اپنے بابا علی ابن ابیطالب کے پاس کہ وہ درمیان تمہارے حکم کرین پس سلمان مین اور
مجھہ مین محبت تھی مین نے اون سے پوچھا کہ پدر بزرگوار نے اونکو کیا حکم کیا سلمان نے کہا فَلَمَّا اَتَیَا اِلٰی
اَبِیْهِمَا وَتَأَمَّلَ حَالَهُمَا پس جب آئے دونون خدمت پدر بزرگوار مین اور اون حضرت نے تامل کیا
حال حسنین پر کہ جسکے خط کو اچھا کہونگا دوسرے کی خاطر شکنی ہوگی لَمْ یُرِدْ اَنْ یَکْسِرَ قَلْبَ اَحَدِهِمَا
کسی طرح علی ابن ابیطالب کو کسر خاطر اون دونون کی منظور نہوئی ثُمَّ قَالَ لَهُمَا امْضِیَا اِلٰی
اُمِّکُمَا فَهِیَ تَحْکُمُ بَیْنَکُمَا پھر فرمایا اے پیارو میرے جاؤ اپنی مان فاطمہ زہرا پاس پس وہ حکم کرین گی
درمیان تمہارے پس آئے وہ اپنی مادر گرامی پاس اور عرض کیا حال اپنے لکھنے کا فَتَفَکَّرَتْ فَاطِمَةُ
بِاَنَّ جَدَّهُمَا وَاَبَاهُمَا مَا اَرَادَ کَسْرَ خَاطِرِهِمَا پس جناب فاطمہ کو نہایت تشویش و فکر ہوئی کہ انکے
جد بزرگوار نے اور پدر عالی وقار نے دل شکنی انکی نچاہی اَنَا مَا ذَا اَصْنَعُ وَکَیْفَ اَحْکُمُ مین کیا کرون اور
کیونکر حکم کرون پس بعد تامل بسیار جناب فاطمہ نے فرمایا اے روشنی چشم میرے اِنِّی اَقْطَعُ قِلَادَتِی
عَلٰی رَاْسِکُمَا فَاَیُّکُمَا یَلْتَقِطُ مِنْ لُؤْلُؤِهَا اَکْثَرَ کَانَ خَطُّهُ اَحْسَنَ وَتَکُوْنُ قُوَّتُهُ اَکْثَرَ مین
اپنا گردن بند توڑکر تمہارے سامنے ڈال دیتی ہون جو موتی اوسکے زیادہ چنے اوسکا خط اچھا ہے اور اوسکی
طاقت زیادہ ہے وَکَانَ فِیْ قِلَادَتِهَا سَبْعُ لُؤْلُؤٍ اور تھے اوس گردن بند مین سات موتی فَالْتَقَطَ
الْحَسَنُ ثَلَاثَ لُؤْلُؤٍ وَالْحُسَیْنُ مِثْلَ ذٰلِکَ وَبَقِیَتِ الْاُخْرٰی پس تین موتی امام حسنؑ نے
اوٹھائے اور تین موتی امام حسینؑ نے لیے اور ایک باقی رہا فَاَرَادَ کُلٌّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا تَنَاوُلَهَا پس وہ

افسوس مقام سر پیٹنے کا اور خاک اڑانیکا ہی کہ ایسے زاہد خلق اور سجز نما کو کیسی کیسی رنج و آزار فرقہ اشرار نے دئی اور کس کس ذلت سے شتر برہنہ پر اوس جناب کو سوار کیا ہاتونکو اوس جناب کے رسی سے باندہی لیے جاتی تہے اور ابن زیاد نے حکم کیا تہا کہ راہ شام مین بہی انہین آب و طعام سے ترسانا یہ حال اہلبیت رسول خدا کا ہو چکا تہا کہ لوگ اونہین دیکہکے خوش ہوتے تہے اور اونہین برا کہتے تہے چنانچہ سید ابن طاوس نے روایت کی ہے کہ جب عترت محبوب رسول خدا اس شکل سے داخل شام ہوئے فَاَتَاهُمْ شَیْخٌ مِنْ اَهْلِ الشَّامِ فَقَالَ لَهُمُ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ قَتَلَکُمْ وَاَهْلَکَکُمْ پس ایک مرد ضعیف اہل شام تماشا دیکہنے قیدیون کا آیا پس دیکہکر کہنے لگا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ خدا نے تمہین قتل کیا اور تمہین ہلاک کیا وَقَطَعَ قَرْنَ الْفِتْنَةِ عَنِ الْاِسْلَامِ اور تمہارے تباہ ہونے سے بیخ فتنہ و فساد مسلمانون سے مستاصل ہوئی وَلَمْ یَبَالِ عَنْ شَتْمِهِمْ اور اسیطرح اہلبیت کو برا کہنے مین اوسنے کوتاہی نکی جب وہ ساکت ہوا تو امام مظلوم بیمار کربلا نے اوس سے فرمایا ایشیخ آیا تو نے قرآن پڑہا ہے یا نہین قَالَ نَعَمْ وہ بولا ہان پڑہا ہے حضرت نے فرمایا آیا تو نے یہ آیت پڑہی ہے قرآن مین قُلْ لَا اَسْئَلُکُمْ عَلَیْهِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّةَ فِی الْقُرْبٰی خداتعالی فرماتا ہے کہہ اے رسول خدا اپنی امت سے کہ نہین سوال کرتا مین تبلیغ رسالت پر تمسے مزدوری اور اجر مگر محبت اپنے اہل بیت کی قَالَ بَلٰی وہ بولا ہان پڑہی ہے یہ آیت مینے قرآن مین قَالَ فَنَحْنُ اُولٰئِکَ جناب امام زین العابدین نے رو کے فرمایا ای شیخ ہم وہی اقربائے رسول خدا اور اہل بیت محبوب خدا ہین جو رسیون مین بندہے اونٹون پر سوار ہین ہماری ہی محبت خدا نے واجب کی ہے پہر فرمایا یہ آیت تو نے پڑہی ہے کہ خدا فرماتا ہے وَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰی حَقَّهٗ قَالَ بَلٰی اے رسول خدا دو اقربا کو حق اونکا وہ بولا ہان پڑہی ہے قَالَ فَنَحْنُ هُمْ حضرت نے فرمایا ای شیخ وہ اقربائے رسول خدا ہمین ہین جو اس خرابی سے آوارہ وطن کر کے پہرائے جاتے ہین پہر حضرت نے فرمایا آیا تو نے یہہ بہی آیت قرآن مین پڑہی ہے اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰهُ لِیُذْهِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَیْتِ وَیُطَهِّرَکُمْ تَطْهِیْرًا قَالَ بَلٰی کہ پروردگار عالم فرماتا ہے کہ خدا چاہتا ہے کہ دور کرے تمسے رجس و برائی کو اے اہل بیت رسول اور پاک و طاہر کرے تمہین ہر برائی سے وہ بولا ہان اے جوان یہہ بہی آیۃ مینے قرآن مین پڑہی ہے قَالَ فَنَحْنُ هُمْ حضرت نے رو کے فرمایا ایشیخ وہ اہلبیت رسول کبریا وہ نالک چادر

تطہیر ہمین ہین کہ نہ سر پر ہماری عمامہ ہے نہ دوش پر ردا ہے یہ اوسی رسول کی نواسیان چادر کو محتاج ہین فبقی الشیخ نادما ساکتا وبکی ورمی عمامتہ علی الارض پس وہ ضعیف ندامت سے چپ کہڑا تہا پہر روکر عمامہ اپنا زمین پر پہینک دیا اور سر سوے آسمان اوٹہا کر کہنے لگا اللّٰھم انی اتوب الیک ثلاث مرات تین بار یہ کہا خداوندا مین توبہ کرتا ہون تیری درگاہ مین پہر بولا اللّٰھم انی ابرء الیک من عدو ال محمد صلی اللہ علیہ واٰلہ ومن قتلۃ اہل بیتہ خداوندا مین دشمنی اور بیزاری ڈہونڈتا ہون دشمنان آل رسول سے اور جنہون نے قتل کیا اہلبیت رسول کو پہر عرض کرنے لگا ایمولا یہ آیات مینے قرآن مین پڑہین تہین مگر مین نسمجہا تہا آج تک کہ یہ آیات آپکی شان مین نازل ہوئی ہین ھل لی من توبۃ اے مولا گناہ عظیم صادر ہوا اس غلام سے اب میری توبہ بہی قبول ہوگی فقال لہ نعم ان تبت تاب اللہ علیک پس وہ جناب مثل دریاے رحمت الٰہی جوش مین آئے یہ کلام محبت اوس سے سنکر فرمایا اے شیخ اگر توبہ تو کریگا تو توبہ تیری قبول ہوگی وانت معنا اور تو دوست ہمارا ہوا اور تو ہمارے ساتہ ہوگا صحراے حشر اور باغ جنت مین پس یہ خبر یزید ملعون نے سنی فامر بقتلہ فقتل رحمۃ اللہ حکم کیا اوس شقی نے کہ اوسے جلد قتل کرو پس شہید ہوا وہ بزرگ اور شہدا مین مثل حر شامل ہوا اور اہلبیت محبوب خدا دروازہ یزید پلید پر پہونچے قال علی ابن الحسین لما امر یزید بادخالنا علیہ جناب امام زین العابدین فرماتے ہین کہ جب ہمین طوق اور زنجیر مین گرفتار کر دروازہ یزید پر پہونچایا تو اوس شقی نے حکم کیا کہ اہل بیت حسین کو میرے دربار مین لاؤ اور وہ ملعون ہمین لینے آئے تو دختران فاطمہ کے پاؤن دربار یزید کیطرف نہ بڑہتے تہے کہ وہان سوا اور لوگونکے سات سو کرسی نشین بیٹہے تہے اقبلونا بالحبال فاذبقونا مثل الاغنام وہ شقی رسیان لائے اور باندہا ہمین مثل بکریونکے وکانت الحبل بعنقی وبکتف عمتی وفی زند ام کلثوم وعنق سکینہ وکتف رقیۃ سے سطرح کہ ایک سرا رسی کا تو وہ معجز نما فرماتا ہے کہ میری گلوے مجروح طوق دار مین بندہا تہا اور بازو اور ہاتہ زینب و ام کلثوم دختران فاطمہ کا جکڑا ہوا تہا اور گلا میری بہن سکینہ یتیم پدر کا اور بازو رقیہ کا بندہا تہا اور باقی سب رانڈین اور بچے بندہے تہے وکلما قصرنا من المشی ذقوا علی رؤسنا بعیدان

الوہّاج اور جو چلنے مین قصور کرتا تھا اور چل نہ سکتا تھا تو وہ شقی سرون پر نیزہ مارتے تھے تا آنکہ زیر
یزید دربار عام مین کھڑا کیا فَقُلْتُ لَهٗ مَا ظَنُّكَ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ لَوْ يَرَانَا بِهٰذَا الْحَالِ بَيْنَ يَدَيْكَ
پس مین نے کہا اے یزید کیا گمان ہے تجھے اگر دیکھتے رسول خدا ہمین تیرے سامنے اس حال سے سید اظہر علی کربلائی نے
کتاب زاد العاقبت مین جناب امام محمد تقیؑ سے روایت کی ہے کہ اوسوقت اشعث ملعون نے یزید سے عرض کی
اے امیر اطفال حسینؑ اور اہل بیت رسول الثقلین کو ایسے مکان مین قید کر کہ جہان خار و خس پڑا ہو اور
سانپ اور بچھو سے وہ مکان بھرا ہوتا خوف سے اونکے یہ مر جائین یزید بولا کہ مین تو بادشاہ وقت تھا جو
چاہا مین نے کیا تجھے کیا ہے کہ جو انکے حق مین یہ کہتا ہے وہ ملعون بولا محض تیری خوشی کر لیے کہ تو شاید خوش ہو
میری بات سے قَالَ اُخَيِّرُكَ فِيْ هٰذَا الْاَمْرِ فَاحْبِسْهُمْ فِيْ مِثْلِ هٰذَا الْمَكَانِ وَكَانَ الْمَاءُ اَيْضًا
مِنْهَا بَعِيْدًا وہ شقی بولا کہ مین نے تجھے اختیار دیا کہ ایسی ہی جگہ مین تلاش کر کے اہنین قید کر کہ جہان خار و خس
ہو اور سانپ و بچھو ہون اور پانی بھی وہان سے دور ہو کیا عداوت تھی اہلبیت سے پس وہ شقی تلاش کرنے لگا
فَوَجَدَ دَارًا عِنْدَ حِصْنِ الشَّامِ پس پایا اوس شقی نے ایک مکان قریب شہر پناہ شام کے کہ اوسمین
سانپ اور بچھو بہت تھے اور وہ مکان سات سو برس سے خراب پڑا تھا پس اوس مکان مین اہلبیت کو قید کیا
اِذَا جْتَمَعَ الْعَقَارِبُ وَالْحَيَّاتُ عِنْدَ عَلِيِّ ابْنِ الْحُسَيْنِ فَانْكَبُّوْا عَلٰى اَقْدَامِهٖ يُقَبِّلُوْنَهَا
وَيَبْكُوْنَ ناگاہ وہ سب سانپ اور بچھو جمع ہو کے آئے خدمت بیمار کربلا مین اور گر کے پاؤن پر بوسے دیتے تھے اور
چوستے تھے اور آنکھین ملتے تھے اور بے اختیار روتے تھے جناب زینبؑ و ام کلثومؑ نے فرمایا اے جان عمہ کام انکا
کاٹنا اور ڈنک مارنا ہے مگر ہم دیکھتے ہین کہ یہ تمہارے پاؤن پر پڑے روتے ہین قَالَ يَا عَمَّةُ سَلِيْ عَنِ الْعَقَارِبِ
وَالْحَيَّاتِ لِمَ تَبْكُوْنَ فَسَئَلَتْ عَنْ بُكَائِهِمْ جناب امام زین العابدینؑ نے عرض کی اے پھوپھی آپ ہی
انسے سوال کیجیے کہ کیا سبب ہے تمہارے رونیکا جناب زینبؑ نے فرمایا اے سانپ اور بچھو تمہارا تو کام کاٹنا ہے
اور ڈنک مارنا ہے تم کیون روتے ہو وہ سب بقدرت خدا گویا ہوئے اور عرض کی يَا بِنْتَ رَسُوْلِ اللّٰهِ
نَحْنُ مُقِيْمُوْنَ فِيْ هٰذَا الدَّارِ مِنْ سَبْعِ مِائَةِ عَامٍ اے دختر رسول خدا ہم سات سو برس سے
یہان مقیم ہین اور جناب عیسیٰ نے ہمین پیام پروردگار پہونچایا تھا کہ اے سانپ اور بچھو ایک وقت ایسا ہوگا

اہلبیت پیغمبر آخر الزمان اس مکان مین غل و زنجیر مین گرفتار یہان قید ہونگے اور منافقین امت اہلبیت
نبوت کو ذلیل و خوار جانینگے اور مسافر و غریب الوطن جانکر واسطے بیجرمتی اونکی کو یہان لاوینگے پس تمہین چاہیے
کہ تم ہر چہار طرف پہرنا اور حرمت آستانہ رسالت پناہ کی نگاہ رکہنا اور جو ملعون کہ عزم حرم سرا کا کرے
تم سب جمع ہوکے کاٹنا کہ تمہاری ہیبت سے ایذا دیے سے باز رہین پس جناب زینبؑ نے فرمایا خوشا حال
تمہارا اے سانپ و بچہو کہ تم مصیبت اہل بیت رسالت مین شریک ہوئے ہیں جب تک رہے اہل بیت
اوس مکان مین وہ سب ہر چہار طرف سے محافظت کرتے تہے اور جو ملعون قصد آنیکا کرتا تہا وہ بچہو
اوٹہا اوٹہا جمع ہو جاتے تہے وہ شقی ہیبت سے نہ آتے تہے اور بہاگ جاتے تہے اور یزید سے خبر کرتے تہے تو وہ شقی
کہتا تہا الحمد للہ دشمن میری سزا کو پہونچے کیا بیجیا تہا وہ شقی اور شرم نہ آئی اون ملعونون کو کہ حیوان تو یون پاسداری
رسولخدا کی حضرت کی کرین اور وہ ظلم و ستم سے باز نہ آئے روایت شصت و سوم ثواب گریہ پہر جو سنا جناب رسولخدا کا
دہن امام حسنؑ اور گلوے امام حسینؑ اور داخل ہونا اہلحرم کا دمشق مین نصف شب کو اور پتہر مارنا ام حجام کا
سر اقدس جناب امام حسینؑ پر شیخ مفید و شیخ طوسی علیہما الرحمہ نے احمد بن یحیی سے اور اونے ربیع ابن منذر سے
اور اونے اپنے باپ سے روایت کی ہے کہ جناب امام حسینؑ سے سنا ہے کہ حضرت نے فرمایا مَا مِنْ عَبْدٍ
قَطَرَتْ عَيْنَاهُ فِينَا قَطْرَةً اِلَّا بَوَّاَهُ اللّٰهُ بِهَا فِي الْجَنَّةِ اَحْقَابًا جو شخص کہ ہمارے حال پر
غمناک ہو اور ایک آنسو اوسکی آنکہہ سے ہم اہل بیت کی مصیبت پر نکلے تو خدا تعالی اوسکی عوض
مین جنت مین اوسے جگہہ دیگا احمد بن یحیی نے کہا مین نے جناب امام حسینؑ کو خواب مین دیکہا اور پوچھا
حضرت سے اس حدیث کو مین نے یون سنا ہے کہ آپ نے فرمایا ہے قَالَ نَعَمْ حضرت نے ارشاد کیا یون ہی ہے
جیسا کہ تو نے سنا ہے فَقُلْتُ سَقَطَ الْاِسْنَادُ بَيْنِي وَبَيْنَكَ عرض کی مین نے کہ اب اسناد اسکی مجہہ مین
اور آپ مین سے ساقط ہوگئی اب مین جس سے کہونگا یہی کہونگا کہ مین نے خود سنا ہے امام علیہ السلام سے
عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كُنْتُ جَالِسًا فِي حَضْرَةِ النَّبِيِّ اِذْ دَخَلَ الْحَسَنُ وَالْحُسَيْنُ
ابن عباس سے منقول ہے کہ ایک روز مین خدمت فیضدرجت جناب رسول خدا مین حاضر تہا کہ ناگاہ
جناب امام حسنؑ اور جناب امام حسینؑ تشریف لائے لَمَّا نَظَرَ النَّبِيُّ اِلَيْهِمَا بَكٰى وَسَالَ الدُّمُوعُ

عَلٰی خَدَّیْہِ وَاَخَذَھُمَا وَضَمَّھُمَا اِلٰی عُنُقِہٖ جب نظر محبوب خدا کی اونکی جمال عدیم المثال پر پڑی
حضرت بیساختہ رونے لگے اور آنسو رخسارہ انور پر رواں ہوا اور اون دونو جگر گوشونکو گلے سے لگایا فَقَبَّلَ
فَمَ الْحَسَنِ وَنَحْرَ الْحُسَیْنِ پس دہن اقدس امام حسن کا چوما اور گلوے امام حسین کو فَمَضَی الْحُسَیْنُ
اِلٰی اُمِّہٖ بَاکِیًا فَلَمَّا رَاَتْ فَاطِمَۃُ بَکَتْ وَضَمَّتْہُ اِلٰی عُنُقِھَا وَقَالَتْ مَا یُبْکِیْکَ یَا حُسَیْنُ پس
یہ بات محبوب خدا کی حبیب رسول خدا کو ناگوار ہوئی اوٹھے اور روتے ہوے اپنے مادر خوش کردار فاطمہ زہرا
پاس آئے جناب فاطمہ اونہیں روتا دیکھکر بیقرار ہوگئین اور گلے سے لگاکے بولین اے جان مادر کیون روتے ہو
قَالَ کَیْفَ لَا اَبْکِیْ اِنَّ جَدَّنَا قَبَّلَ فَمَ اَخِیْ وَقَبَّلَ نَحْرِیْ اَیُّ شَیْءٍ فِیْ فِیْ کَرِہَ یَا جَدِّیْ حضرت نے کہا
کیونکر نہ روؤن اے امان کہ نانا نے بہائی کا منہ چوما اور میرا گلو چوما میرے منہ مین کیا تہا جس سے نانا نے کراہت کی
جناب سیدہ نے یہ سنکے چادر عصمت سر پر اوڑہی اور ہاتہ امام حسین کا پکڑ کے خدمت رسول خدا مین چلین
کہ جلدی رفتار سے قدم مبارک کانپتے تہے تا آنکہ خدمت رسول خدا مین آئین جناب رسالت مآب یہہ حال
اضطراب جناب فاطمہ دیکہکے رونے لگے وَقَالَ مَا یُبْکِیْکِ یَا فَاطِمَۃُ اور فرمایا اے پارۂ جگر میرے تو کیون
روتی ہے جناب سیدہ نے عرض کی کیفیت اور ماجرا امام حسین کا اور کہا اے بابا مین اپنے حسین کے غمگین
ہونے سے روتی ہون حضرت نے یہ سنکے سر اقدس جہکالیا اور سوے زمین دیکہہ دیکہہ کر روتے تہے ثُمَّ رَفَعَ رَاْسَہٗ
وَقَالَ یَا بُنَیَّۃُ قَبَّلْتُ فَمَ الْحَسَنِ لِاَنَّہٗ یُسْقَی السَّمَّ وَیَخْرُجُ مِنَ الدُّنْیَا مَسْمُوْمًا وَھٰذَا
حُسَیْنٌ یُذْبَحُ فَقَبَّلْتُ نَحْرَہٗ پہر حضرت نے سر اقدس اوٹہایا اور فرمایا اے نور دیدہ میری اے فاطمہ مین نے
حسن کا منہ اس لیے چوما کہ اسے ظالم زہر دینگے اور یہہ زہر سے شہید ہونگے اور اے فاطمہ حسین تیرا ذبح ہوگا
تیغ آبدار سے اس لیے مینے گلا چوما اس کا پس یہ سنکے جناب معصومہ نے صداے وَاوَیْلَاہ وَاحُسَیْنَاہ وَا
اَبَا عَبْدِ اللّٰہِ کی بلند کی اور عرض کی اے رسول خدا آیا یہ واقعہ تمہارے زمانے مین ہوگا اور تمہارے سامنے
حسن کو زہر دینگے اور حسین کو ذبح کرینگے حضرت نے فرمایا نہین یہ سب بعد میرے ہوگا جناب فاطمہ نے کہا
مین جیتی ہونگی اوس وقت جو دیکہونگی ذبح ہونا حسین کا اور اوسکا خون منہ پر ملونگی اور خدا سے
شکایت کرونگی حضرت نے فرمایا تو بہی نہوگی اے فاطمہ جناب امام حسین رونے لگے جناب رسول خدا نے

فرمایا کہ ای فرزند اوس وقت کوئی تیرا مددگار و یاور نہوگا ای حسینؑ تجھی اور تیری اہل بیت کو پانی ندینگے یہ واقعہ ماہ محرم میں ہوگا
شیعہ ہماری ہر ماہ محرم مین مصیبت تیری تازہ کرینگی اور روئینگی مصیبت پر تیری تا روز قیامت قَالَ الْحُسَیْنُ یَا جَدَّاہُ
مَا جَزَاءُ هُمْ جناب امام حسینؑ نے عرض کی ای جد بزرگوار کیا جزا ہی میری ماتم دارونکی قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ اَنَا اٰخُذُ بِاَیْدِیْهِمْ
وَاُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ حضرت نے فرمایا ای حسینؑ میں اونکا ہاتھہ پکڑونگا اور داخل بہشت کرونگا قَالَ اَمِیْرُ الْمُؤْمِنِیْنَ اَنَا
اُسْقِیْهِمْ مِنَ الْکَوْثَرِ جناب امیر المومنین علیہ السلام نی فرمایا میں اونہیں حوض کوثر سی سیراب کرونگا جناب فاطمہؑ نی فرمایا
مین کھڑی رہون گی جبتک کہ حق تعالی میری شفاعت گریہ کنندگان حسینؑ کی حق مین قبول کرے
اور رونیوالونکو اور زائرونکو حسینؑ کی داخل بہشت کری جناب امام حسینؑ نی فرمایا کہ جبتک میرے
رونیوالی اور زائر اور تعزیہ دار بہشت مین نہ جاوینگی مین قدم بہشت مین نہ رکھونگا پس سبکے
رونیکی آواز بلند ہوئی پس جائی تامل ہی کہ جناب سیدہ کو سنکر یہ صدمہ ہوا اوس وقت کیا حال ہوتا
جناب سیدہ کا جب زیر خنجر دیکھتین یا دیکھتین سر حسینؑ کا جب اوسی نیزی پر رکھکی شہر بشہر پھراتی تھی
اور دیکھتین بیٹیونکو اپنی جب بازارونمین پھرائی جاتی تھین اور وہ فریاد کرتی تھین دُوِیَ لَمَّا وَرَدَ
حَرَمُ الْحُسَیْنِ فِیْ دِمَشْقَ کَانَ نِصْفُ اللَّیْلِ چنانچہ منقول ہی کہ جب عترت امام حسینؑ شہر
دمشق مین پہونچی تو نصف شب گذری تھی وَهُنَّ عَلٰی نُوْقٍ هِزَالٍ بِغَیْرِ وِطَاءٍ مُشَقَّقَاتِ
الْجُیُوْبِ لَاطِمَاتِ الْخُدُوْدِ فِیْ بُکَاءٍ وَنَحِیْبٍ اور وہ بی بیان شتران لاغر برہنہ پر سوار گریبان
پھٹے ہوئی طمانچی منہ پر مارتی تھین اور اس بیقراری سے روتی تھین کہ ساتھہ کی لوگ بعضے روتی تھی اور بعضے
خوش ہوتی تھی اور ہنستے تھی وَمِنْ خَلْفِهِنَّ عَلِیٌّ عَلٰی بَعِیْرٍ بِغَیْرِ وِطَاءٍ اور پیچھے الحرم کی علی ابن الحسینؑ
بھی ایک شتر لاغر برہنہ پر سوار نہایت علیل و بیمار تھی وَفَخِذَاہُ یَنْشَخِبُ دَمًا مِمَّا اَصَابَهُ مِنَ
الضَّرْبِ وَفِیْ عُنُقِهٖ طَوْقُ حَدِیْدٍ مَغْلُوْلُ الْیَدَیْنِ بَاکِ الْعَیْنَیْنِ اور ساق پا اوس
جناب کے زخمی ہوئے تھے اور خون جاری تھا ساق راہ سی اور گلوی مبارک میں طوق آہنی تھا
دونوں ہاتھہ گردن مین بندھی تھی اور بیساختہ روتی تھی وَالنَّاسُ فِیْ ضَجَّةٍ فَمِنْهُمْ مَنْ یَبْکِیْ وَمِنْهُمْ
مَنْ هُوَ مَسْرُوْرٌ اور غل اور شور رونیکا بلند تھا بعضے حال اہل بیت پر روتی تھی اور بعضے شادیم تھے

پس وہ قافلہ دروازہ دمشق پر کھڑا ہوا اوسوقت اہل بیت رسالت حسین حسین کہہ کہہ کر روتی تھی اور سب سے
زیادہ سکینہ روتی تھی اور عجب حال تباہ کیا تھا اور کہتی تھی ہای ہای ای پدر مہربان اگر تم قتل نہوتی تو ہم
کاہیکو اس ذلت و خواری سی یہان آتی فقالت زینب بنت علیؑ اسکتی یا بنت الحسین قد
احرقت قلبی پس جناب زینبؑ نی فرمایا خاموش رہو ای سکینہ دختر حسین کہ تیری رونی سی دل میرا
جلا جاتا ہی وہ دل نستہ نہ مانتی تھی وقالت یا عمتی کیف لا ابکی وقد صرع ابی علی الارض
الوتضاء لیس احد معہ یحافظہ اور کہتی تھی ای پھوپھی کیونکر نہ روون مین تحقیق کہ بابا میری
زمین پر پڑی ہین کوئی اونکی نعش بی سر پر نگہبانی کرنیوالا نہین ہی اذا طلع الفجر ثم داروا الراس
فی اسواق دمشق فی جمیع المواضع ناگاہ صبح طالع ہوئی پھر حکم کیا یزید نی کہ سر حسین مع عترت
رسول الثقلین شہر شام کی تمام کوچہ و بازار مین پھراؤ تا سب اہل شہر انہین اس حال سی دیکھین پس
اون بیدینون نی روز روشن مین تمام شہر کی بازار و کوچہ مین اہل بیت کو مع سرہاے شہدا پھرایا اور تمام
مرد و زن تماشیکو جمع تھی پس جناب زینبؑ رو رو کر فرماتی تھین وا محمداہ صلی اللہ علیہ و آلہ
وا علیاہ وا فاطمتاہ لو کنتم فی الاحیاء تنظرون ما فعل السفہاء بنا نحن فی ذل
و نطاف بنا فی الاسواق بین الفساق ای رسول خدا اور ای علی مرتضی اگر تم زندہ ہوتی دیکھتی
حال ہمارا کہ کیا کیا ہم سی ان فاسقون نی بدسلوکی کی ہی کہ اس ذلت سی بازارون مین پھرائی جاتی ہین بیان
نا محرمون کی ثم بکت بکاء شدیداً حتی بکت النساء پھر اس بیتابی سی روئین کہ سب اہل حرم
جناب زینبؑ کی رونی سی رونی لگی تا آنکہ یزید لعین نی حکم کیا کہ سرون کو مع اہلبیت میری پاس لاؤ پس وہ شقی
متوجہ خانہ یزید ہوی قال الراوی فنظرت قبل دخول الراس فی دار یزید الی خمس نسوۃ
علی عرش و بینہا خلق راوی کہتا ہی کہ ابہی سر شہیدونکو دروازہ یزید تک نہین پہونچی تہی کہ دیکھا مین نی
پانچ عورتونکو ایک کوٹھی پر کہ وہ ملعونا مین اس حال سی اہل بیت کو بہت شاد تہین اور بہت ہنستی تہین
و فیہن عجوزۃ قد احدودب ظہرہا اور اون عورتونین ایک عورت تھی کہ ضعف سی کمر
اوس ملعونہ کی خم ہوگئی تھی فلما حاذا الراس الشریف قریبا منہا قد مدت یدہا الی حجر

خمس نسوۃ

پس جب سر اقدس امام غریب کا وہ سر جسے رسول خدا سینے پر رکھتے تھے قریب اوس حرام زادی کے
پہونچا عداوت جناب سیدہ اور جناب امیر سے اوس نے اپنے ہاتھ ایک پتھر کیطرف بڑہایا اور پتھر اوٹھایا فضربتہ
علیٰ رأسِ الحسینِ حتّٰی صارتِ الجراحۃُ فی رأسِہِ الشریف پس اوس نے اس زور سے پتھر سر اقدس
پر مارا کہ سر مبارک مجروح ہوگیا اور اعجاز سے خون بہنے لگا فعِندَ ذٰلکَ بکتِ النساءُ بکاءً شدیداً
ولطمنَ الرؤوسَ یہ حال دیکھ کر سب اہل حرم نے رونیکا شور مچایا اور پیٹنا شروع کیا اور جناب زینب
پکارین این جدّی محمدنِ المصطفےٰ لیرىٰ ما فعلت ہٰذہِ الملعونۃُ کہاں ہین نانا رسول خدا
کہ دیکھتے یہہ بے ادبی سر اقدس سے میری بہائی کی اس ملعونہ نے کی ثُمَّ قالت یا اُمّاہُ ہٰذا الرأسُ الذی
قد وضعتِ علیٰ صدرِکِ پہر بولین اے اماں فاطمہ زہرا یہ وہ سر ہے کہ جسے اپنے سینے پر رکھتی تہین
آج اس کا یہ حال ہے کہ نیزے پر رکہا ہے اور اوسپر اس ملعونہ نے یہ ظلم کیا کہ پتھر مارا ثُمَّ اِنَّ سکینۃَ لطمت
رأسَہا وقالت یا اَبَتاہُ کیفَ حالُکَ سکینہ خاتون نے سر پیٹ لیا اور کہا کہ ہائے بابا غم
میرے یہ تمہارا کیا حال ہوا کہ اب بہی ظالم تمپر رحم نہین کہاتے راوی کہتا ہے ہم اس ماجرے سے سقفِ کوٹھے اِذ
سقطَ العرشُ مِن اعلاہُ فہلکتِ العجوزۃُ ومن کانَ حولہا من النسوۃ کہ ناگاہ وہ کوٹھا
گر پڑا پس وہ بڑہیا اور چاروں عورتین واصل جہنم ہوئین روایت شصت و چہارم
ثواب بکا اور ورود دعبل مجلس جناب امام رضا علیہ السلام مین آور مرثیہ
پڑہنا پیش امام اور داخلہ اہل حرم مجلس مین اور مانگنا شالین واسطے کنیزی
مین سکینہ کو اور بد دعا کرنا جناب ام کلثوم کا اوس شقی کو لیے عن
الصادقِ لکلِّ شیٍٔ ثوابٌ الّا الدمعۃُ فینا جناب صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ ہر شی کے لیے
پروردگار نے ثواب معین کیا ہے مگر رونا ہم اہل بیت کی مصیبت پر کہ اسکے ثواب کی کچھ حد نہین ہے
یعنے بیحد خدا نے ثواب اسکے لیے مقرر کیا ہے حُکی عن دِعبلِ الخزاعی انّہُ قال بعضے کتب معتبرہ مین
دعبل خزاعی سے منقول ہے کہ کہا اوسنے دخلتُ علیٰ سیّدی ومولای علیِّ ابنِ موسی الرضا
فی مثلِ ہٰذہِ الایّام کہ حاضر ہوا مین خدمت جناب رضا مین مثل ان ایام کے یعنے ایام عاشورا کے

دیکھا مین نے کہ حضرت نہایت محزون وملول بیٹھے ہین فلما رانی مقبلا قال لی مرحبا بک یا دعبل
پس جب مجھے آتے دیکھا فرمایا مرحبا اے دعبل کہ تو مرثیہ گو ہے ہم اہلبیت کا اور خوشا حال اوسکا جو ہم اہلبیت
کا دوست ہو یا ہماری ثنا کرے اور مرحبا اوسے جو ہماری نصرت کرے ہاتھہ سے یا زبان سے ثم انہ وسع
لی فی مجلسہ واجلسنی الی جانبہ پھر حضرت نے جگہہ دی مجھکو اپنی مجلس مین اور اپنے قریب
مجھے بٹھایا ثم قال لی احب ان تنشد فی الحسین علیہ السلام شعرا پھر مجھہ سے مخاطب ہو کے
فرمایا اے دعبل مین چاہتا ہون کہ تو مرثیہ میرے جد مظلوم امام حسین کا پڑھے فان ھذہ الایام کانت
ایام حزن علینا اھل البیت اے دعبل یہ ایام عاشورا وہ ایام ہین کہ اہلبیت رسول و فرزندان
بتول ان دنون کمال مصیبت مین تھے وکانت ایام سرور علی اعدائنا خصوصا بنی امیۃ
اور اے دعبل یہ دن سرور وشادی کے ہین ہمارے دشمنون کے لئے خصوصا بنی امیہ کہ وہ نہایت شاد و
مسرور تھے ان دنون مین یا دعبل من بکی او ابکی علی مصابنا ولو واحدا کان اجرہ علی
اللہ اے دعبل جو شخص روئے یا رولاوے اگرچہ ایک شخص کو بھی رلاوے ہماری مصیبت بیان کر کر
اجر و ثواب اوسکا خدا پر ہے یا دعبل من ذرفت عیناہ علی مصابنا حشرہ اللہ معنا اے دعبل
جسکے آنسو ہماری مصیبت مین بہین خدا اوسے ہمارے ساتھہ محشور کریگا یا دعبل من بکا علی مصاب
جدی الحسین غفر اللہ ذنوبہ البتۃ اے دعبل جو روئے مصیبت پر میرے جد مظلوم امام حسین کی
تو البتہ خداوند عالم تمام گناہ اوسکے بخشے گا پھر حضرت اوٹھے اور ایک پردہ ڈالا اور پس پردہ حرم محترم کو
بٹھایا ثم التفت الیّ وقال لی ارث الحسین فانت ناصرنا ومادحنا فلا تقصر پھر
مجھسے مخاطب ہو کر فرمایا اے دعبل اب مرثیہ امام مظلوم حسین غریب کا پڑھ کہ تو ناصر و مداح ہمارا ہے
تا زندگی نصرت و مدح سے ہماری ہاتھہ نہ اوٹھانا قال دعبل فاستعبرت وسالت عبرتی
وانشدت دعبل کہتے ہین کہ حضرت کے کلام سے مین رونے لگا اور آنسو بہنے لگے اور مرثیہ پڑھنا مین نے
شروع کیا حضرات بغور سنیے اس مرثیہ کو کہ یہ وہ مرثیہ ہے کہ امام کی صحبت مین پڑھا گیا ہے اور جناب امام
رضا اسپر روئے ہین مرثیہ افاطم لو خلت الحسین مجدلا وقد مات عطشانا

بِشَطِّ فُرَاتٍ یعنی اے فاطمہؑ اگر تم زندہ ہوتیں اور دیکھتیں حال اپنے پارہ جگر حسینؑ کا جب صحرای کربلا
میں کنارہ فرات پر پیاسے ذبح کیے گئے اور نعش مجروح اونکی ریگ گرم پر پڑی تھی حضرات مقام
رونیکا ہے کہ جناب فاطمہؑ حسن حسینؑ کو ہوای گرم میں نہ نکلنے دیتی تھیں وہ حسینؑ برہنہ ٹکڑے ٹکڑے بیسر
اسکے گہر کی دہوپ میں پڑا تھا افسوس جسے فاطمہؑ نے سینے سے جدا نکیا اوسکا بچھونا خاک گرم
ہے منقول ہے کہ ایکبار جناب رسول خدا اور علی مرتضیٰ کہیں تشریف لیگئے تھے جناب امام حسینؑ
کسیطرف باہر چلے گئے تھے اور وقت نماز عصر گھر میں نہ آئے جناب سیدہ کا عجب حال ہوا تھا کہ روتی تھیں
اور کبھی روتی ہوئی گہر سے مسجد کو جاتی تھیں اور کبھی مسجد سے دولت سرا میں آتی تھیں تا آنکہ ستر بار
مسجد میں گئیں اور آئیں پس کیا حال ہوتا اوس وقت کہ نعش اوسی حسینؑ کی زمین گرم پر دیکھتیں
اور اوسپر ظالم گھوڑے دوڑایا چاہتے تھے شعر اِذًا لَطَمْتِ الْخَدَّ فَاطِمُ عِنْدَهٗ + وَاَجْرَيْتِ دَمْعَ
الْعَيْنِ فِي الْوَجَنَاتِ دعبل کہتے ہیں یقین ہے کہ یہ حال حسینؑ دیکھکر بیساختہ ای فاطمہؑ تم اپنے منہ پر
طمانچے مارتیں اور اشک خونین اپنی آنکھوں سے نعش مظلوم پر بہاتیں شعر اَفَاطِمُ قُوْمِيْ يَا ابْنَةَ الْخَيْرِ
وَانْدُبِيْ + نُجُوْمَ سَمٰوٰتٍ بِاَرْضِ فَلَاتٍ ای فاطمہؑ ای دختر خیر البشر قبر شریف سے اوٹھو اور نوحہ
وزاری کرو اپنی ذریت کے حال پر کہ نعش پارہ پارہ اونکی زمین گرم کربلا پر پڑی ہے شعر قُبُوْرٌ
بِبَطْنِ النَّهْرِ مِنْ جَنْبِ كَرْبَلَا + مُعَرَّسُهُمْ فِيْهَا بِشَطِّ فُرَاتٍ یعنی تمہاری اولاد کی قبر کنار نہر
علقمہ کے ہے زمین کربلا میں اور منزل واقامت اور مسکن اونکا کنار فرات ہوا اس سے مراد نعش عباسؑ
و قبر عباسؑ ہے کیا وفا کی جناب عباسؑ نے جناب امام حسینؑ سے کہ آخر اولاد جناب سیدہ میں شمار
کیے گئے حضرات ایسا ہی باوفا تھا وہ جناب چنانچہ جب وہ پیاسے نے گھوڑا نہر میں مشک بھرنیکو ڈالا
فَاغْتَرَفَ مِنَ الْمَاءِ غُرْفَةً وَاَرَادَ اَنْ يَّشْرَبَ از بسکہ تین دن سے اوس جناب نے بھی پانی نہ پیا تھا
چلو میں پانی اوٹھا کر چاہا کہ پئیں ناگاہ تشنگی حسینؑ اور فرزندان حسینؑ یاد آئی پھینک دیا پانی ہاتھ سے
اور فرمایا شعر هٰذَا حُسَيْنٌ ظَامِيًا فِي الْحَيْنِ + وَتَشْرَبِيْنَ بَارِدَ الْمَعِيْنِ افسوس ای نفس
عباسؑ یہ حسینؑ فرزند جناب فاطمہ زہرا صلوۃ اللہ علیہا تو پیاسا ہو اور تو پانی پئے یہ کام دینداری کا

نہین ہی کہ بی آقا کو پانی پلائے آپ پی لو تو تو فرزند حیدر کرار ہی یہ کہکی مشک اوٹہا کو نہر سی پیاسی نکلی اور بالب
تشنہ جان دی دریا پر شعر فیا عین ابکیہم وجودی بعبرۃ + فقد ان للسکاب والمہملات
پس ای چشم مصیبت پر اہلبیت کی رو اور اشک خونین برسا کہ وقت رونیکا اور آنسو بہانیکا یہی ہی وہ کیا
حال رونیکا ہی شعر دیار رسول اللہ اصبحن بلقعاً + وآل زیاد تسکن الحجرات کہ خانہ آباد
رسول خدا تو یون ویران و برباد ہو جاوی اور آل زیاد حجرہای نفیس و پاکیزہ مین آرام کرین شعر بنات
زیاد فی القصور مصونۃ + وآل رسول اللہ منہتکات آہ آہ ای زمانہ غدار دختران ابن
زیاد تو عمارتہای بلند اور محلونمین پردہ نشین ہون اور بیٹیان رسول خدا کی کہ جسکے لیئے زمین و آسمان خلق
ہوئے یون بی مقنعہ و چادر ہون جسطرح کنیزون کو قید کرتے ہین شعر وآل زیاد فی حصون منیعۃ
وآل رسول اللہ فی الفلوات افسوس ایفلک سفلہ پرور اولاد ابن زیاد زناکار کو تو قلعہای بلند و
استوار رہنی کو ملین اور دختران رسول خدا کو تو یون شتران برہنہ پر سر برہنہ بیابانون مین پہراوی کہ منہ
اونکی حرارت خورشید سی جلتی تہی اور پوست اونکے چہرونکی اوتر گئی تہی شعر وآل رسول اللہ تسبی حریمہم وآل
زیاد امنوا السربات افسوس کہ ذریت رسول خدا اور عترت بتول عذرا تو زنجیر و طوق مین مسلسل ہون
اور اولاد ابن زیاد ملعون خاطر جمعی سی اپنے گہرونمین آرام کرین شعر وآل رسول اللہ تنحف جسومہم
وآل زیاد غلظ القصرات افسوس کہ فرزندان رسول خدا کی تو نعشین زمین کربلا پر پڑی رہین کہ
انکو دہوپ مین جلین اور رات کو اونپر شبنم پڑی اور اولاد زناکار شب و روز بعافیت اوقات اپنی
محلونمین بسر کرین شعر وآل رسول اللہ تدمی نحورہم + وآل زیاد ربۃ الحجلات ہزار حیف
کہ فرزندان رسول خدا کی حلقوم سی تو خون بہتا ہو اور رگہا سی گردن اونکی خشک کاٹی جائین اور آل
زیاد کی حلقوم آب سرد سی خنک و سیر ہون پس مقام خاک اوڑانیکا ہی کہ سر امام حسین کی نیزہ پر
قطرات خون ٹپکتے ہون اور جسم اقدس ریگ گرم پر پڑا ہوا ور آل معاویہ اور آل زیاد گہرونمین شاد
و خورم ہون اور بستر نفیس پر سوتی ہون اور دختران مشکلکشا اور عترت شیر خدا یعنی وہ جناب زینب
و ام کلثوم کہ جنکی ماں کا جنازہ شب کو اوٹہا تہا شتران برہنہ پر سوار ہا تہہ اونکی رسیان ستم سی بندہی ہوئی

نیل طمانچون کی پڑہی دربار یزید مین آئین اور دختران یزید و معاویہ قصرہای بلند مین پردہ نشین ہوئین
قَالَ الرَّاوِی کُنْتُ ذَاتَ یَوْمٍ فِی مَجْلِسِ یَزِیْدَ ابْنِ مُعَاوِیَۃَ اِذْ سَمِعْتُ صَیْحَاتٍ وَزَعْقَاتٍ کُتب
معتبرہ مین مذکور ہے کہ راوی نے کہا کہ مین ایکروز مجلس یزید مین بیٹہا تہا کہ ناگاہ ایسی صدا رونیکی میرے کانمین
آئی کہ دل میرا کڑہنی لگا اور آنسو میری آنکہون سے جاری ہوئے فَرَاَیْتُ عَشْرَ نِسْوَۃٍ کَسَبْیِ الرُّوْمِ
وَالتُّرْکِ قَدْ غَیَّرَتْ وُجُوْھُھُنَّ مِنْ اَثَرِ الشَّمْسِ وَالْحَرِّ پس دیکہا مین نے کہ قریب بیس عورتونکو
باحال پریشان مانند اسیران ترک و روم کے اوس مجلس مین آئین کہ منہ تو اونکی حرارت آفتاب سے متغیر
ہوگئی تہی وَخُدُوْدُھُنَّ مِنْ اَثَرِ اللَّطْمِ وَالدُّمُوْعُ تَسِیْلُ اور رخسار اونکی بسبب طمانچونکی مارنیکی نیلگون
ہوگئی تہی اور آنسو منہ پر بہتی تہی اسطرح زیر تخت اوس بدبخت کے اونہین کہڑا کیا اور وہ لعین پوچہتا تہا مَنْ ھٰذِہٖ
وَمَنْ تَکُوْنُ یہہ عورت کون ہے اور یہہ عورت کون ہے وہ لعین ایک ایک بی بی کی سمت اشارہ کرکے بتاتے تہے
ھٰذِہٖ زَیْنَبُ وَھٰذِہٖ اُمُّ کُلْثُوْمٍ بَنَاتُ عَلِیِّ ابْنِ اَبِیْ طَالِبٍ وَھٰذِہٖ سُکَیْنَۃُ بِنْتُ الْحُسَیْنِ یہ
زینب و کلثوم بیٹیان علی ابن ابیطالب کی ہین اور یہ لڑکی سکینہ بیٹی حسین ابن علی کی ہے فَوَثَبَ رَجُلٌ
اَحْمَرُ وَقَالَ یَا اَمِیْرَ مَا اُرِیْدُ اَنْ تَھَبَ لِیْ مِنْ ھٰذِہِ الْغَنِیْمَۃِ کُلِّھَا مِنْ غَیْرِ ھٰذِہِ الْجَارِیَۃِ
پس اس اثنا مین ایک شخص سرخ رنگ اہل شام مین سے اوٹہہ کہڑا ہوا اور یزید سے عرض کی کہ اے امیر المومنین
کچہہ نہین چاہتا کہ اس مال غنیمت مین سے مجہے دے مگر یہ لڑکی حسین کی کہ جس کا سکینہ نام ہے مجہے دیڈال
کہ مین اسے اپنی لونڈی بناؤن گا فَانْضَمَّتْ سُکَیْنَۃُ اِلٰی عَمَّتِھَا اُمِّ کُلْثُوْمٍ وَقَالَتْ یہ کلام اوس
شقی کا سنکر سکینہ مضطر ہوئین اور دوڑ کے اپنی پہوپہی ام کلثوم سے لپٹ گئین اور روکر بولین یَا عَمَّتَاہُ
اَوْلَادُ رَسُوْلِ اللّٰہِ یَکُوْنُوْنَ عَبِیْدًا اے پہوپہی اولاد رسول خدا کی لونڈیان بنائی جائین گی پس
جناب ام کلثوم نے اوس شقی سے فرمایا اُسْکُتْ یَا لُکَعَ رِجَالٍ خاموش اے فاسق و فاجر خدا تیرے ہاتہہ
اور پاؤن اور زبانکو کاٹ اور بدن کو خشک کرے اور آنکہونکو اندہا کرے تیری اور فرزندونکو تیرے یتیم کرے
اور جہنم کو تیری جگہہ کرے اِنَّ بَنَاتِ الْاَنْبِیَاءِ لَا یَکُنَّ خَدَمًا لِاَدْعِیَاءِ اے بیحیا دختران
انبیا نہونگی کنیز حرام زادونکی پس ابہی کلام اوس شاہزادی کا تمام نہوا تہا کہ وہ لعین اونہین بلاؤن مین

مبتلا ہوا یہ حال بہی دیکہا مگر یزید ملعون نے او نہین رہا نہ کیا بلکہ حکم کیا کہ انہین ایسی قید خانہ مین قید کرو جہان انکو دہوپ مین جلین اور رات کو اوس مین بہیگین مگر خدا نے کیا صبر دیا تہا اون صاحبون نے اونکو کہ اونہون نے یہ ظلم سہے مگر دعائے بد اون لعینون کے لیے نہ کی ورنہ سب وہ لعین غارت ہو جاتے روایت

## شصت و پنجم فضائل اور معجزات جناب امام زین العابدین اور احوال شام جانیکا اور خاتمہ طلب کرنا زہیر کا کنیزی مین جناب ام کلثوم صلوٰۃ اللہ علیہا

عَنِ الصَّادِقِ اَنَّهٗ قَالَ مَنْ ذُكِرْنَا عِنْدَهٗ فَخَرَجَ مِنْ عَيْنَيْهِ دَمْعٌ وَلَوْ مِثْلَ جَنَاحِ الْبَعُوْضَةِ جناب امام جعفر صادق نے فرمایا کہ جسکے سامنے ذکر مصائب ہمارا ہوا اور انکہون سے اوسکی آنسو نکلے اگرچہ برابر پر مگس کے ہو غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ ذُنُوْبَهٗ وَلَوْ كَانَتْ مِثْلَ زَبَدِ الْبَحْرِ تو خداوند غفار تمام گناہ اوس کے بخشتا ہے اگرچہ گناہ اوسکے برابر کف دریا کے ہون وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ مَنْ بَكٰى عَلٰى مُصَابِ الْحُسَيْنِ اَوْ تَذَكَّرَ اَوْ جَلَسَ فِيْ مَجْلِسٍ اَوْ خَدَمَ اَهْلَ الْعَزَاءِ كَاَنَّهٗ زَارَنِيْ عَلَى الْعَرْشِ اَرْبَعِيْنَ مَرَّةً مَعَ عَلِيِّ ابْنِ اَبِيْطَالِبٍ عَلَيْهِ السَّلَامُ اور جناب رسول خدا نے فرمایا جو شخص کہ گریہ و زاری کرے مصیبت پر میرے فرزند حسین کی یا ذکر کرے مصائب اوسکے یا بیٹہے مجلس ماتم مین اوسکی یا خدمت کرے اہل مجلس کی گویا اوسنے زیارت کی میری عرش خدا پر ساتہہ علی ابن ابیطالب کے چالیس مرتبہ رُوِيَ اَنَّ مُؤْمِنًا مِنْ اَكَابِرِ الْبَلْخِ يَاْتِيْ بَيْتَ اللّٰهِ الْحَرَامَ وَيَزُوْرُ قَبْرَ النَّبِيِّ فِيْ سَائِرِ الْاَعْوَامِ حدیث مین وارد ہوا ہے کہ ایک مرد مومن دیندار بلخی ہمیشہ حج خانہ کعبہ اور زیارت رسول خدا کو آتا تہا بعد اوسکے خدمت مولائے کونین جناب علی ابن الحسین مین حاضر ہوتا تہا اور کچہہ تحفہ جات اپنے شہر کے نذر دیتا تہا اور مسائل دین کے پوچہہ کر پہر جاتا تہا فَقَالَتْ لَهٗ زَوْجَتُهٗ اَرَاكَ تُهْدِيْ تُحَفًا كَثِيْرَةً وَلَا اَرَاهُ يُجَازِيْكَ عَنْهَا بِشَيْءٍ ایکبار اوسکی زوجہ نے کہا اے شخص مین ہمیشہ دیکہتی ہون تجہے کہ تو تحفہ اور سوغات کسیکے لیے لیجاتا ہے اور یہ نہین دیکہتی ہون کہ وہ شخص تجہے عوض مین اوسکے کچہہ دیوے وہ بولا اے عورت ناقص العقل جسکو تو تہدید کرتی ہے وہ بادشاہ دنیا و آخرت ہے اور جو کچہہ کہ خلق خدا مین ہے سب اوسکی ملک مین ہے اور وہ خلیفہ خدا اور حجت خدا ہے

بندگان خدا پر اور وہ امام اور فرزند امام اور مقتدا ہمارا ہی اور فرزند رسول خدا کا ہی فَلَمَّا سَمِعَتْ
ذٰلِكَ مِنْهُ اَمْسَكَتْ عَنْ مَلَامَتِهٖ جب اوسنی اپنی شوہر سی یہ سنا تو وہ چپ ہو گئی غرض دوسرے
سال بعد ادای حج آیا خدمت امام علیہ السلام مین اور بعد حصول اجازت خدمت حضرت مین داخل ہوا
اور سلام کر کر دست و پا چومی اور اوسوقت وہ حضرت طعام نوش فرماتی تھی ارشاد کیا تو بھی کھا حسب الحکم
بقدر خواہش اسنی بھی کھانا کھایا ثُمَّ اُتِيَ بِطَسْتٍ وَاِبْرِيْقٍ فَقَامَ الرَّجُلُ وَاَخَذَ الْاِبْرِيْقَ
لِيَصُبَّ الْمَاءَ عَلٰى يَدِي الْاِمَامِ بعد ازان خادم طشت و آفتابہ لایا یہ شخص اوٹھا اور آفتابہ لیکر
دست مبارک دہلانی پر مستعد ہوا حضرت نی ارشاد کیا يَا شَيْخُ اَنْتَ ضَيْفُنَا فَكَيْفَ تَصُبُّ الْمَاءَ
عَلٰى يَدِي ای شیخ تو ہمارا مہمان ہی چاہیی ہم حق مہمانداری بجالاوین نہ کہ تو ہمارے ہاتھہ دہلاوی
فَقَالَ الرَّجُلُ اُحِبُّ ذٰلِكَ اوسنی عرض کی میرا ہی جی چاہتا ہی کہ حضرت کی ہاتھہ دہلاؤن فَقَالَ
الْاِمَامُ اِنْ اَحْبَبْتَ ذٰلِكَ فَوَاللّٰهِ لَاُرِيَكَ مَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى وَتَقَرُّ بِهٖ عَيْنَاكَ یہ سنکر امام
عالیمقام نی فرمایا اگر تو اس محبت سی ہاتھہ ہمارے دہلاتا ہی تو قسم ہی خدا کی مین بھی وہ چیز تجھہ دکھاتا ہون
کہ جسی دیکھکی تو راضی ہو اور آنکھین تیری خنک اور روشن ہون یہ فرماکی ہاتھہ دہونی لگی تا آنکہ ثلث طشت
پانی سی بہرا تو حضرت نی اوسسی فرمایا مَا هٰذَا فَقَالَ مَاءٌ ای شیخ طشت مین کیا ہی اوسنی عرض کی پانی ہے
فَقَالَ بَلْ هُوَ يَاقُوْتٌ اَحْمَرُ حضرت نی فرمایا پانی نہین ہی بلکہ یاقوت سرخ ہین بمجرد فرمانیکی جو دیکھا
اوس نی تو ثلث طشت مین یاقوت سرخ بھری ہین پہر فرمایا پانی ڈال تا آنکہ دو ثلث طشت پانی سی بہرا
فَقَالَ الْاِمَامُ مَا هٰذَا فَقَالَ مَاءٌ فَقَالَ بَلْ هُوَ زُمُرُّدٌ اَخْضَرُ حضرت نی فرمایا اب کیا ہے
عرض کی اوسنی پانی ہی حضرت نی فرمایا پانی نہین بلکہ زمرد سبز ہین بمجرد ارشاد کی دیکھا اوس نی تو قدرت
خدا سی وہ پانی زمرد سبز تھا پہر ارشاد ہوا پانی ڈال جب تمام طشت پانی سی بہر گیا تو فرمایا اب کیا ہی
عرض کی اوسنی پانی ہی فَقَالَ هُوَ دُرٌّ اَبْيَضُ حضرت نی فرمایا پانی نہین ہی دیکھہ یہ موتی سفید ہین پس
جب دیکھا اوسنی تو وہ پانی گوہر سفید تھی پس وہ متعجب ہو کی پاؤن پر گر کر پاہای مبارک چومنی لگا حضرت
نی فرمایا يَا شَيْخُ لَمْ يَكُنْ عِنْدَنَا شَيْءٌ نُكَافِيْكَ بِهٖ ای شیخ ہمارے پاس کچھہ مال دنیا سی نہ تھا کہ ہم

تجھے دیتی فخذ هذہ الجواهر فانها عوض هدایاک پس لی یہہ جواہرات کہ یہ عوض ہے تیری اون ہدیونکا جو تو ہمارے لیے لایا کرتا تھا واعتذر سنا عند زوجتك لانها عتبت علینا اور الشیخ عذر کرنا ہماری طرف سے اپنی زوجہ سے کہ اوس نے ہمپر ایکبار عتاب کیا تھا پس اوس مرد مومن نے سر خجالت سے جھکا لیا اور عرض کی کسنے میری زوجہ کے کلام سے آپکو آگاہ کیا فلا شك انك من اهل بیت النبوة پس بیشک آپ اہلبیت نبوۃ ہین غرض پھر وہ جواہرات لیکے حضرت سے رخصت ہوا اور زوجہ سے اپنی جا کے تمام قصہ بیان کیا وہ بولی کسنے اونہین میری کلام سے آگاہ کیا وہ شخص بولا مین نے کہا تھا کہ وہ جناب اہل بیت نبوۃ اور صاحب علم و معجزات ہین فسجدت لله شاکرۃ واقسمت علی بعلها ان یحملها الی زیارتہ یہ سنکے سجدہ شکر کیا اوس عورت نے اور قسم دی اپنے شوہر کو کہ ایکی مرتبہ اونکی زیارتکو مجھے بھی لیچلنا پس جب دوسرے سال ارادہ حج کا کیا اوسنے تو زوجہ کو اپنے ساتھہ لیا قضارا کار راہ مین وہ عورت بیمار ہوئی اور جب قریب مدینہ منورہ کے پہونچی تو مرگئی فجاء الرجل الی الامام باکیا حزینا واخبرہ بموت زوجتہ پس وہ شخص گریان و نالان خدمت امامؑ مین آیا اور عرض کی کہ یا حضرت زوجہ میری مشتاق زیارت حضرتؑ کی آئی تھی مگر راہ مین بیمار ہوئی اور قریب مدینے کے پہونچکر اوسنے انتقال کیا فقام علیہ السلام وصلی رکعتین و دعا الله یدعوۃ یہ سنکے حضرت اوٹھے اور دو رکعت نماز پڑھی اور دعا کی اور بعد فراغ دعا کے اوس مومن سے مخاطب ہوکے فرمایا قم وارجع الی زوجتك فان الله قد احیاها بقدرتہ اے شخص اوٹھہ اور جا کہ خدا نے اپنی قدرت کاملہ سے تیری زوجہ کو زندہ کیا ہے یہ سنکے اوٹھا وہ شخص اور جلد چلا تا آنکہ داخل خیمہ ہوا فراها جالسة فی حالة الصحة پس دیکھا اوسنے کہ وہ صحیح و سالم بیٹھی ہوئی ہے یہ نہایت شاد ہوا فقال لها کیف احیاك الله اور پوچھا اوس سے کہ بیان کر مجھسے کہ خدا نے تجھے کیونکر زندہ کیا فقالت جاءنی ملك الموت وقبض روحی وهم ان یصعد بها بیان کیا اوس عورت نے کہ آیا ملک الموت اور قبض روح کی میری اور چاہا کہ پرواز کرے واذا برجل صفتہ کذا وکذا وجعلت تعدد اوصافہ الشریفة کہ ناگاہ ایک بزرگوار ایسی شکل و شمائل کے تشریف لائے اور اوصاف حضرتکے بیان کرتی تھی اور شوہر اوسکا کہتا تھا سچ کہتی ہے واللہ یہی شکل و شمائل میرے مولا علی ابن الحسینؑ کی ہے قالت فلما راہ ملك الموت

متبلاً اِنکب علیٰ قدمیہ یقبلھما ویقول پھر اوس عورت نے کہا کہ جب ملک الموت نے اون حضرتکو تشریف لاتے دیکھا تو اونکے پاؤنپر گرکے پاؤنکی بوسے لینے لگا اور یون عرض کی اَلسّلامُ علیکَ یا حجۃَ اللہِ فی اَرضِہ اَلسّلامُ علیکَ یا زینَ العابدینَ یعنی سلام ہو تمپر اے حجت خدا زمین پر سلام ہو تمپر اے زین العابدین پس حضرت نے بہی جواب سلام دیا اور فرمایا کہ اے ملک الموت ہماری خاطر سے روح اس مومنہ کی پہیر دے اسکی بدن کیطرف فَاِنّھا قاصدۃٌ لِزیارتنا وَللزّائرِ علینا حقٌّ واجبٌ اسواسطے اے ملک الموت کہ اسنے قصد زیارت میرا کیا تہا اور زائر کا حق ہمپر واجب ہے وَاِنّی قد سَألتُ ربّی اَن یُبقیھا ثلٰثین سنۃً لِقدومِھا اِلینا اور مین نے خدا سے سوال کیا ہے کہ اسے زندہ رکہے تیس برس تاوہ جانے کہ جسکی زیارت کو گئی تہی اوس کا یہ رتبہ ہے پیش خدا ملک الموت نے عرض کی کہ بسر و چشم مین حکم آپکا بجالاؤن گا پہر روح میری جسم مین داخل کی اور دیکہا مین نے کہ اونہین بزرگ کے دست مبارک چومے اور روانہ ہوا یہ احوال سنکے وہ مومن ہاتہ اوس کا پکڑکے مجلس امام مین لایا فانکبت علیٰ قدمیہ تقبلھما جونہین اوس عورت نے حضرت کو دیکہا دوڑکے حضرتکے قدم اقدس پہ گرکے چومنے لگی اور کہنے لگی ھٰذا واللہِ سیّدی ومولای ھٰذا الّذی اَحیانی اللہُ بِبَرکۃِ دعائِہ یہی میرے سید اور مولا ہین قسم خدا کی انہین کی دعا کی برکت سے خدا نے مجہے زندہ کیا بعد اوسکے وہ دونون تا زیست خدمت سے حضرتکی جدا نہوے حضرات یہ مقام تامل ہے اور جگہہ خاک اوڑانے کی ہے کہ جسکے دست اقدس کا پانی جو اہر ہوگیا افسوس اوسکو بیمارمین ظالمون نے پانی سے ترسایا جگہہ سرپیٹنے کی ہے کہ جسکے ہاتہ اور پاؤن ملک الموت چومے ہزار حیف اون ہاتہون مین ہتکڑیان اور اون سوجے ہوے پاؤنمین بیڑیان پہنائی جائین اور وہ علیؑ ابن الحسینؑ کہ جنکی ملک الموت اطاعت کرے اوسے ظالم غلامونکی طرح قید کرکے لیجائین اور غلامون کی طرح مارین نُقِلَ عنِ الباقرِ علیہِ السّلامُ قالَ سألتُ اَبی عن حَملِ یزیدَ لہُ قالَ یا بُنیَّ حَمَلَنی علیٰ بعیرٍ بغیرِ وِطاءٍ ورأسُ الحسینِ علیٰ عَلَمٍ ونِسوتُنا خَلفی وحَولَنا الرّماحُ چنانچہ منقول ہے جناب امام محمد باقر علیہ السلام سے کہ اون حضرت نے فرمایا کہ پوچہا مین نے اپنے پدر بزرگوار سے احوال راہ شام کا حضرت نے ارشاد کیا اے فرزند کیا بیان کرون احوال اوسکا ایفرزند مجہے

تو ایک شتر برہنہ پر سوار کیا تھا اور سر اقدس میرے پدر بزرگوار کا ایک نیزے پر تھا اور میری پھوپھیاں اور بہنیں سب شتران برہنہ پر سوار پیچھے میرے تھیں اور گرد ہمارے نیزہ دار تھے وَاِنْ دَمَعَتْ مِنْ اَحَدِنَا عَیْنٌ قُرِعَ رَاْسُہٗ بِالرُّمْحِ حَتّٰی دَخَلْنَا فِیْ دِمَشْقَ اور اگر کسی کا آنسو آنکھ سے اس مصیبت کو دیکھکر نکلتا تھا تو اوسکے سر پر نیزے مارتے تھے اور رونے سے منع کرتے تھے اور روایات سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ جب وہ جناب داخل دمشق ہوئے تو ایک شتر برہنہ پر تھے گلوے مبارک میں طوق آہنی تھا کہ اوسکی صدمے سے رگہاے گردن سے خون جاری تھا اور سوجے ہوے پاؤں میں زنجیریں اور وہ دست حق پرست کہ جسکے فرشتے بوسے لیتے تھے بعجز وہ رسی کلیمیں بندھے ہوئے تھے اور رورو کر وہ جناب اپنی مصیبت میں یہ شعر پڑھتے تھے شعر اُقَادُ ذَلِیْلًا فِیْ دِمَشْقَ کَاَنَّنِیْ ٭ مِنَ الزِّنْجِ عَبْدٌ غَابَ عَنْہُ نَصِیْرُہٗ آہ مجھے اس ذلت سے شہر دمشق میں لائے ہیں جیسے غلام حبش اور زنگبار کو لاتے ہیں اور غلام بھی وہ غلام کہ جسکا آقا مر گیا ہو اور کوئی اوسکا مددگار نہو جَدِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ فِیْ کُلِّ مَشْہَدٍ ٭ وَشَیْخِیْ اَمِیْرُ الْمُؤْمِنِیْنَ اَمِیْرُہٗ حال آنکہ یہ بھی جانتے ہیں یہ لوگ کہ جد بزرگوار میرے تو رسول خدا ہیں اور دادا میرے امیر المومنین علی مرتضیٰ ہیں فَیَالَیْتَ لَمْ اَبْلُغْ دِمَشْقًا وَلَمْ اَکُنْ ٭ یَرَانِیْ یَزِیْدُ فِیْ یَدَیْہِ اَسِیْرُہٗ اے کاش کہ مجھے موت آتی اور میں اس شکل سے داخل دمشق نہوتا کہ یزید مجھے اس صورت سے قید سامنے اپنے دیکھتا پس اس شکل سے اون جنابکو لیے جاتے تھے تا داخل شہر ہوئے تو مارے خوشی کے نشان کھولے ہوئے تھے اور تکبیریں کہتے جاتے تھے کہ ناگاہ ایک ہاتف کی آواز آئی کہ وہ یہ شعر پڑھتا تھا شعر جَاؤُا بِرَاْسِکَ یَا ابْنَ بِنْتِ مُحَمَّدٍ ٭ مُتَرَمِّلًا بِدِمَائِہٖ تَرْمِیْلًا افسوس اے فرزند دختر رسول خدا کہ تیرے سر کو یہ ظالم اس ذلت سے لائے ہیں کہ خاک و خون میں بھرا ہوا ہے وَیُکَبِّرُوْنَ اِذَا قُتِلْتَ وَاِنَّمَا ٭ قَتَلُوْا بِکَ التَّکْبِیْرَ وَالتَّہْلِیْلَا اور اوسپر یہ بیدین قتل کر کے تکبیریں کہتے ہیں انہوں نے نہیں قتل کیا مگر تکبیر اور تہلیل کو فَلَمَّا وَصَلُوْا اِلٰی قَصْرٍ فِیْہِ عَجُوْزَۃٌ مَلْعُوْنَۃٌ یُقَالُ لَھَا اُمُّ ھَجَّامٍ وَمَعَھَا جَوَارِیْھَا پس جب پہونچے وہ لعین سر اقدس لیے ہوئے قریب ایک قصر کے کہ اوسمیں ایک بڑھیا تھی نام اوس لعینہ کا ام ہجام تھا اور ساتھ اوسکے کنیزیں اوسکی تھیں فَلَمَّا رَاَتْ رَاْسَ الْحُسَیْنِ عَلٰی قَنَاتٍ طَوِیْلٍ وَشَیْبَتُہٗ الْمَخْضُوْبَۃُ بِالدَّمِ جب اوس بےحیا نے سر اقدس کو دیکھا کہ نیزے پر ہے

اور ریش اقدس خون سے خضاب کی ہے بولی یہ سر کس کا ہے جو آگے ہے اور یہہ پیچھے سر کسکے ہین فقالوا
لھا ھذا راس الحسین وھذہ الرؤس رؤس اصحابہ ففرحت فرحاً عظیماً لوگون نے
کہا یہ سر حسین کا ہے اور باقی سر اونکے اصحابکے ہین یہ سنکر وہ بیبیا نہایت خوش ہوئی وقالت بجوارھا
ناولننی حجراً لاضرب بہ وجہ الحسین لان اباہ قتل ابی وبعلی خوش ہوکے کنیزون سے
کہنے لگی کہ مجھے ایک پتھر اوٹھا دو کہ وہ بیبیا حسین کے منہ پر مارے اور اپنے جیکو شاد کرے کہ اسکے باپ نے
اوس لعینہ کے باپکو اور شوہر کو قتل کیا ہے فناولتہا بعض الجواری حجراً فضربت بہ وجہ الحسین
فعاد دمہ وسال علی شیبتہ پس ایک کنیز نے پتھر اوٹھا دیا آہ اوس بیبیا نے مارے عداوت کے
رخ انور پر حضرت کے اس زور سے پتھر مارا کہ روے مبارک کے زخمون سے پھر خون جاری ہوا اور خون نکل کے
ریش مقدس پر بہنے لگا فلما نظرت الیہ ام کلثوم وباقی النساء والاطفال والدم یسیل
بہ یہ حال جو جناب ام کلثوم اور سب اہل حرم نے اور لڑکون نے دیکھا کہ حضرت کے منہ پر خون بہتا ہے
لطموا وجوھھم وشققوا جیوبھن سب منہ پر طمانچے مارنے لگے اور گریبان سب عورتون نے پارہ پارہ
کر ڈالے قالت زینب من فعل ھذا بوجہ اخی ونور عینی جناب زینب رو کے بولین اے لوگو
یہ ظلم میرے بھائی میرے روشنی چشم کے منہ پر کسنے کیا پس کسینے کہا کہ اے دختر فاطمہ زہرا تمہارے بھائیکے
منہ پر ایک بڑھیا نے پتھر مارا حضرت نے پوچھا کہ نام اوس لعینہ کا کیا ہے کہا لوگون نے کہ ام ہجام اوسے
کہتے ہین پس اوسوقت دختر علی ابن ابیطالب نے درگاہ قاضی الحاجات مین دعا کی اللھم اھجم
علیھا قصرھا واحرقھا بنار الدنیا قبل نار الاخرۃ خداوندا تیرے حسین پر اوس بیبیا نے یہ
ستم کیا ہے خداوندا گرادے اوسپر اسکے مکانکو اور جلا اس ملعونہ کو آتش دنیا مین قبل آتش جہنم کے
فما استتم کلامھا الا وقد ھجم علیھا قصرھا واضرمت فیہ النار فماتوا واحرقوا
فی ساعتہم ابھی کلام جناب زینب تمام نہوا تھا کہ وہ مکان اوسپر گرا اور قدرت خدا سے اوسمین
آگ لگ اوٹھی وہ اور جو اوس کے گرد و پیش تھے سب مرگئے اور جل گئے اور داخل جہنم ہوئے پس جناب زینب
شکر خدا بجا لائین اور پھر اپنے بھائیکے چہرہ مبارک پر خیال کیا اور اونکی مصیبتون کو یاد کیا بہت شدت سے

روئین ناگاہ وہ قافلہ دروازہ یزید تک پہونچا قَالَ الرَّاوِی کُنْتُ ذَاتَ یَوْمٍ فِی مَجْلِسِ یَزِیْدَ ابْنِ
مُعَاوِیَۃَ اِذْ سَمِعْتُ صَیْحَاتٍ وَزَعْقَاتٍ راوی کہتا ہی کہ مجلس مین مین بیٹہا تہا کہ ناگاہ آواز شیون
ونوحہ کی میری کانین آئی کہ دل میرا بہر آیا اور آنسو میری جاری ہوی فَرَاَیْتُ عِشْرِیْنَ نِسْوَۃً کَسَبْیِ الرُّوْمِ
وَالتُّرْکِ قَدْ غَیَّرَتْ وُجُوْھُھُنَّ مِنْ اَثَرِ الشَّمْسِ وَالْحَرِّ وَخُدُوْدُھُنَّ مِنْ اَثَرِ اللَّطْمِ وَالدُّمُوْعُ
تَسِیْلُ پس دیکہا مین نی کہ بیس عورتونکو مثل بندیان ترک وروم کی اوسکی مجلس نحس مین لائی کہ منہ اونکی
حرارت آفتاب سی متغیر ہوگئی تہی اور رخسار اون کی طمانچون سی نیلی تہی اور آنسو منہ پر جاری تہی اس طور سی
زیر تخت یزید او نہین کہڑا کیا پس ایک ایک کا وہ شقی نام بتاتی تہی کہ ناگاہ نظر یزید کی سکینہ پر پڑی تو پوچہنے لگا
یہ لڑکی کون ہی فَقَالَتْ لَہٗ وَیْلَکَ یَا یَزِیْدُ اَنَا مَنْ لَا یَخْفٰی حَسَبُہٗ وَلَا یُجْہَلُ نَسَبُہٗ جناب سکینہ نی
کہا وای ہو تجہپر ای یزید میرا حسب ونسب کسی پر چہپا ہی مین ہون بیٹی اوس حسینؑ کی جسی تیری فوج نی
تین دنکا پیاسا مثل گوسفند قربانی ذبح کیا یزید نی کہا ای سکینہ باپ نی تیری حق کو بہلا دیا اور نزاع کی
میری سلطنت مین فَقَالَتْ لَہٗ وَیْحَکَ یَا یَزِیْدُ اَتَفْرَحُ بِقَتْلِ اَبِیْ سکینہ روکی بولین وای ہو تجہپر ای
یزید میری باپ کی قتل سی تو خوش ہوتا ہی قَالَ فَجَاءَ رَجُلٌ یُقَالُ لَہٗ زُھَیْرٌ فَقَالَ اَیُّھَا الْاَمِیْرُ ھَبْ لِیْ
ھٰذِہِ الْمَرْءَۃَ وَاَشَارَ اِلٰی اُمِّ کُلْثُوْمٍ اُخْتِ الْحُسَیْنِ راوی کہتا ہی کہ آیا ایک شخص مجلس یزید مین زہیر نام
اور یزید سی دست بستہ ہو کی بولا ای امیر ان قیدیون مین سی ایک لونڈی میری خدمت کی لیئی دی اور
اشارہ کیا جناب ام کلثومؑ کیطرف کہ اسی میری کنیزی کی لیی دی اور ہاتہہ بڑہایا خواہر امام کیطرف اور چاہا
کہ چادر سر سی لی پس جناب ام کلثومؑ اوسکی یہہ بی ادبی دیکہہ کی بولین قَطَعَ اللّٰہُ یَدَکَ یَا عَدُوَّ اللّٰہِ
خدا تیری ہاتہہ کو کاٹی ای دشمن خدا کہ تو مجہی کنیز بنائیگا زہیر کو گمان تہا کہ یہ عورتین ترک وروم سی قید ہوکی
آئین ہین پس جناب امام زین العابدین کو تاب نرہی اور روکی بولی یا زُھَیْرُ ھٰذِہٖ بِنْتُ بِنْتِ رَسُوْلِ
اللّٰہِ ای زہیر جسی تو لونڈی بنانیکو مانگتا ہی یہہ بیٹی فاطمہ زہرا دختر رسول خدا کی ہی اور یہ سب عورتین
جو اس حال سی کہڑی ہین یہہ سب بیٹیان رسول خدا کی ہین اور مین بیٹا ہون فرزند دختر رسول خدا کا
زہیر یہہ سنکی روتا ہوا باہر گیا اور دہنا ہاتہہ کاٹ کی بائین ہاتہہ مین لیکی پیش جناب ام کلثومؑ آیا

اور رو رو کی عرض کرنی لگا کہ ای خدا ای دختر رسول خدا مجھے بخشو کہ مینی تمھین نہ پہچانا تھا یہ عرض کر کی
باہر نکل گیا پہر اوسی کسینے نہ دیکھا روایت شصت و ششم کراہت جناب فاطمہ تولد جناب امام حسین سے
اور پہونچنا اہل حرم کا پہاڑ پر اور احوال سر اقدس کی جانور کی گلاب چہڑکنی کا اور اختلاف سر کی
دفن ہونیکا خاتمہ سر کی بہشت مین جانی پر روی ابن بابویہ عن الصادق انہ قال روایت کی
ابن بابویہ نی جناب صادق سی کہ اونحضرت نی فرمایا ان جبرئیل نزل الی النبی فقال یا محمد ان اللہ یقرئک
السلام و یبشرک بمولود یولد من ابنتک فاطمۃ کہ ایکدن جبرئیل جانب رب جلیل سی جناب رسالتماب کی خدمت مین
حاضر ہوی اور عرض کی یا رسول اللہ خداوند عالم نی تحفہ درود کی بعد بشارت دی ہی تمہین ایک فرزند کی کہ تمہاری دختر نیک اختر فاطمہ کی
یہان پیدا ہوگا و تقتلہ امتک من بعدک اور بعد بشارت کی یہ بہی فرمایا ہی کہ اوس فرزند کو بعد تمہاری تمہاری امت قتل کریگی فقال یا
جبرئیل قل لربی لا حاجۃ لی فی مولود یولد من فاطمۃ و تقتلہ امتی من بعدی حضرت نی فرمایا عرض کرو جبرئیل
خداوند عالم سی مجھی حاجت نہین ایسی فرزند کی کہ فاطمہ کی یہان پیدا ہو اور اوسی میری امت قتل
کری بعد میری پس گئی جبرئیل اور ایک آن مین پہر آئی فقال یا محمد صلی اللہ علیہ و آلہ ان
ربک یقرئک السلام و یبشرک انہ جاعل فی ذریتہ الامامۃ و الوصایۃ اور عرض کی
جبرئیل نی کہ ای رسول خدا پروردگار عالم بعد سلام کی یہ بشارت دیتا ہی کہ گردانیگا ذریت حسین مین
امامت اور وصیت کو فقال النبی رضیت بذلک حضرت نی فرمایا مین راضی ہون مرضی خدا پر
پہر کہلا بہیجا جناب سیدہ سی کہ ای فاطمہ تمہاری یہان ایک فرزند پیدا ہوگا اور اوسی میری امت
قتل کریگی بعد میری فجزعت فاطمۃ و ارسلت الیہ تقول لا حاجۃ لی فی مولود یولد
منی و تقتلہ امتک من بعدنا جناب سیدہ یہ سنکی بہت روئین اور کہلا بہیجا کہ ای پدر بزرگوار
مجھے حاجت ایسی فرزند کی نہین ہی کہ میری یہان پیدا ہو اور تمہاری امت اوسی قتل کری پس رسولخدا نی
کہلا بہیجا ان اللہ جاعل فی ذریتہ الامامۃ ای فاطمہ خدا تیری فرزند کی اولاد مین امامت قرار دیگا
جب یہ سنا جناب فاطمہ نی تو عرض کر بہیجا کہ اگر میری فرزند کا یہ رتبہ ہوگا تو مین بہی راضی ہون پس
یہی مراد ہی حملتہ امہ کرہا و وضعتہ کرہا سی یعنی حاملہ ہوئین جناب فاطمہ ساتھ کراہت کی

اور پیدا ہوی جناب امام حسین ساتھہ کراہت کی مگر جناب فاطمہ کہ وہ جانتی نہین کہ فرزند میرا شہید
کیا جائیگا اس سی جناب سیدہ کو ولادت جناب امام حسین کا سرور نہوا وَحَمْلُهُ وَفِصَالُهُ ثَلٰثُونَ
شَهْرًا حَتّٰى إِذَا بَلَغَ أَشُدَّهُ وَبَلَغَ أَرْبَعِينَ سَنَةً اور مدت حمل اور دودہ چھڑانیکی امام حسین کے
تیس مہینی تہی اور جب حد بلوغ کو پہونچی اور سن شریف چالیس برس کا ہوا قَالَ رَبِّ أَوْزِعْنِي أَنْ أَشْكُرَ
نِعْمَتَكَ الَّتِي أَنْعَمْتَ عَلَيَّ وَعَلٰى وَالِدَيَّ وَأَنْ أَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضَاهُ وَأَصْلِحْ لِي بَعْضَ ذُرِّيَّتِي
اوسوقت جناب امام حسین نے دعا کی کہ بارخدایا توفیق دی مجھکو کہ شکر کرون تیری نعمتون کا کہ تونے مجھے
عطا کی ہین اور میری والدین کو عنایت کی ہین اور توفیق دی مجھی عمل صالح کی کہ تو راضی ہوا اور اصلاح
حال کر میری بعض ذریت کا فلولا أنه قال أصلح لي في بعض ذريتي لكانت ذريته كلهم
أئمة بعد ازان جناب صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ امام حسین اگر بعض ذریات کا نام نہ لیتی تو تمام
اولاد اوس جناب کی امام ہوتی پس یہ آیت نازل ہوئی شان امام حسین مین وفي الأمالي عن أبي
حمزة الثمالي عن زيد بن علي عن أبيه علي ابن الحسين کتاب امالی مین ابی حمزہ ثمالی سے اونے
زید بن علی سے اور اونہون نے اپنے پدر بزرگوار علی ابن الحسین سے روایت کی ہے قال لما ولدت فاطمة
الحسن قالت لعلي سمه فقال ما كنت أسبق بتسميته رسول الله فرمایا جناب امام زین العابدین نے
کہ جب جناب امام حسن پیدا ہوی جناب فاطمہ نے جناب امیر سے کہا کہ اس فرزند کا کچھ نام رکھو حضرت نے
فرمایا کہ نہ سبقت کرونگا مین اسکے نام رکھنے مین رسول خدا پر فجاء رسول الله فأخرج إليه في خرقة
صفراء پس تشریف لائے رسول خدا تو جناب امام حسن کو زرد کپڑے مین لپیٹ کر لائے رسول خدا کی پاس
حضرت نے فرمایا کیا مین نے منع نہین کیا تمہین کہ زرد کپڑے مین نہ لپیٹنا میری فرزند کو یہ فرما کی اوس کپڑے کو
دور کیا اور سفید کپڑے مین لپیٹ لیا پھر جناب امیر سے پوچھا ای علی کچھ نام رکھا اس کا جناب امیر نے عرض کی
کہ مین سبقت نکر سکا آپ پر اسکے نام رکھنے مین جناب رسول خدا نے بھی ارشاد کیا کہ مین بھی سبقت نہین کرنیکا
اسکے نام رکھنے مین خداوند عالم پر فأوحى الله إلى جبرئيل أنه قد ولد لمحمد ابن فاهبط فاقرأه
السلام وهنئه اوسوقت وحی کی خداوند عالم نے جبرئیل کی طرف کہ ای جبرئیل پیدا ہوا ہی محمد مصطفی

صلے اللہ علیہ وآلہ کیہان فرزند جلد نازل ہوا اور ہمارے طرف سے بعد سلام مبارکباد دو اور کہو ہی اِنَّ عَلِیًّا مِنکَ بِمَنزِلَۃِ ھَارُونَ مِن مُوسیٰ فَسَمِّہٖ بِاسمِ ابنِ ھَارُونَ اے رسول خدا علیؑ تمسے قرابت وخویشی مین بمنزلہ ہارون کے ہے موسیٰ سے پس نام اسکا پسر بزرگ ہارون کا رکھو پس جبرئیل آئے اور حکم پہونچایا پوچھا حضرت نے کہ نام پسر ہارون کا کیا تھا کہا جبرئیل نے شبّر قَالَ لِسَانِی عَرَبِیٌّ قَالَ سَمِّہٖ الحَسَنَ فَسَمَّاہُ الحَسَنَ فرمایا رسول خدا نے اے اخی جبرئیل زبان میری عربی ہے جبرئیل نے کہا نام رکھو انکا حسن پس نام رکھا حسن فَلَمَّا وُلِدَ الحُسَینُ اَوحَی اللہُ اِلیٰ جَبرَئِیلَ اِنَّہٗ قَد وُلِدَ لِمُحَمَّدٍ اِبنٌ فَاھبِط اِلَیہِ فَھَنِّئہُ پس جب جناب امام حسینؑ پیدا ہوے حکم ہوا جبرئیل کو کہ ہمارے رسول کیہان دوسرا فرزند پیدا ہوا ہے جا اور بعد سلام کے ہمارے طرف سے مبارکباد دینا اور کہنا علیؑ تمسے بمنزلہ ہارون کے ہے موسیٰ سے نام اوس فرزند کا پسر کوچک ہارون کا رکھو پس نازل ہوے جبرئیل اور تبلیغ رسالت کی قَالَ وَمَا اسمُہٗ قَالَ شُبَیرٌ حضرت نے پوچھا کیا نام تھا پسر کوچک ہارون کا کہا جبرئیل نے شبیر قَالَ لِسَانِی عَرَبِیٌّ قَالَ سَمِّہٖ الحُسَینَ فَسَمَّاہُ الحُسَینَ فرمایا حضرت نے اے اخی جبرئیل زبان میری عربی ہے جبرئیل بولے نام رکھو اس فرزند کا حسین پس نام رکھا حسین پھر تو گروہ گروہ ملایک واسطے مبارکباد کے آتے تھے اور حکم ہوا تھا رضوان کو کہ بہشت کو آراستہ کرے اور فرشتے صفین باندھ کے تسبیح وتقدیس کرین اور حورین آپ کو آراستہ کرین اور آپس مین معانقہ کرین کہ آج بڑا روز بزرگ ہے کہ آج حسین فرزند رسول الثقلین فاطمہ کیہان پیدا ہوا ہے مقام غور ہے اور جگہہ خاک اوڑانے کی ہے کہ ایک روز حسین کے پیدا ہونے کی یہ خوشی تھی ایکدن وہی حسین خاک گرم کربلا پر پڑا تھا مَجزُوزَ الرَّاسِ عَنِ القَفَا مَخلُولَ العِمَامَۃِ وَالرِّدَا اس شکل سے کہ سر اقدس تو پس گردن سے کاٹا گیا تھا اور عمامہ وچادر تک ظالم لوٹ لگئے تھے اَلغُسلُ مِن دَمِہٖ وَالکَفَنُ الرَّملُ السَّافِی اِلَیہِ غسل کے عوض مین تو خون مین نہائے تھے اور کفن کے عوض مین خاک صحرا کی پڑی تھی وَحَولَہٗ اَصحَابُہٗ وَاَقرِبَاءُہٗ مَجزُوزُونَ کَالاَضَاحِی عَلَی الرِّمَالِ اور گرد اوس جناب کے اصحاب اور عزیز اوس جناب کے مثل گوسفندان قربانی کے پڑے تھے وَرَاسُہٗ مَرفُوعٌ عَلیٰ قَنَاۃٍ فِی شَیبَتِہٖ

مُخَضَّبَۃً بِالدَّمِ سراقدس تو چڑھایا گیا نیزے پر اور ریش مبارک خون سے خضاب تھی اور ایک ظلم
اون لعینونکا یہ تھا کہ جو راہ مین پوچھتا تھا لِمَنْ هٰذَا الرَّاْسُ یعنے یہ سر کس کا ہے کہ جسسے تم اس طرح
سے خوشی خوشی لیے جاتے ہو تو مارے عداوت کے حسینؑ نہ کہتے تھے بَلْ قَالُوْا خَرَجَ عَلَی الْاَمِیْرِ خَارِجِیٌّ
فَحَارَبْنَاهُ وَهٰذَا رَاْسُهٗ بلکہ وہ لعین اوس شخص کو کہ جس کا نام خدا نے حسینؑ رکھا تھا خارجی
بتاتے تھے اور کہتے تھے کہ خروج کیا تھا ہمارے امیر پر ایک خارجی نے ہم اوس سے لڑکے یہ سر اوسکا لائے ہین
کیا بیان ہو کہ کیا ظلم و ستم اوس سراقدس پر کیے اون ملعونون نے اور کیا کیا معجزات اوس سر انور سے
دیکھے مگر باز نہ آئے ظلم سے اپنے اور اکثر منزلون مین لوگون نے جناب رسول خدا کو اور علی مرتضی اور فاطمہ زہرا کو
سراقدس پر آکے روتے ہوئے دیکھا اور رحم نکھایا اور یہ اول سر تھا اہل اسلام مین کہ نیزے پر چڑھایا گیا اور
وہ سراقدس اوس حال مین بھی تلاوت قرآن مین مصروف تھا زید ابن ارقم کہتے ہین کہ مین اپنے غرفے مین
بیٹھا تھا کہ ناگاہ سراقدس امام حسینؑ نیزہ پر قریب سے میرے نکلا کہ حجرہ میرا روشن ہو گیا تو سنا مین نے
کہ وہ سراقدس یہ آیہ پڑھتا تھا اَمْ حَسِبْتَ اَنَّ اَصْحَابَ الْكَهْفِ وَالرَّقِيْمِ كَانُوْا مِنْ اٰيَاتِنَا
عَجَبًا آیا گمان کیا تو نے کہ اصحاب کہف و رقیم تھے آیات ہماری سے عجیب فَقَفَّتْ شَعْرِيْ عَلَيَّ وَنَادَيْتُ
يَا ابْنَ رَسُوْلِ اللّٰهِ قِصَّتُكَ اَعْجَبُ میرے بال بدن پر کھڑے ہو گئے اور مین پکارا اے فرزند رسول خدا
قصہ تمہارا عجیب تر ہے قصہ اصحاب کہف و رقیم سے یہ کہکے مین حال حضرت پر بہت رویا اور منہ پر
اپنے طمانچے مارے قَالَ ثُمَّ عُلِّقَ الرَّاْسُ الشَّرِيْفُ عَلٰى شَجَرٍ فِي الْكُوْفَةِ وَهُوَ يَقْرَءُ راوی کہتا ہے کہ
پھر جب سب محلات کوفہ مین پھرا چکے تو سراقدس کو ایک درخت مین لٹکایا جب یہ ظلم کیا تو اوس سر انور نے
یہ آیت پڑھی وَسَيَعْلَمُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا اَيَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ یعنی قریب ہے کہ جانینگے یہ ظالم کہ بازگشت
اونکی کہان ہوتی ہے فَاجْتَمَعَتِ الطُّيُوْرُ حَوْلَهٗ وَهُمْ يَبْكُوْنَ وَيَقُوْلُوْنَ پس گرد اوس سر کے جانور
جمع ہوے وہ روتے تھے اور روکے یہ کہتے تھے وَيْلٌ لِاُمَّةٍ قَتَلُوا ابْنَ بِنْتِ نَبِيِّهِمْ عذاب ہو اون
ظالمون پر جنہون نے قتل کیا اپنے پیغمبر کے فرزند کو جب بھی وہ لعین متنبہ نہوے اوسی طرح سے اوس
سر کو نیزے پر چڑھا کے راہی شہر شام ہوے اور حکم کیا ابن زیاد نے کہ انہین راہ غیر مشہور سے لیجانا اور آب و طعام

بہت ترسا تا اور پانسو سوار ہمراہ کیے وہ شقی اہلبیت عصمت کو مثل لونڈی اور غلامون کے ذلت
خواری سے لیے جاتے تہے اور پانی اور کہانے سے ترساتے تہے فَبَكَى الْأَطْفَالُ فِي حُجُورِ أُمَّهَاتِهِمْ وَ
يَقُولُونَ الْعَطَشَ الْعَطَشَ پس مارے پیاس کے لڑکے ماؤنکی گود مین روتے تہے اور العطش العطش
کرتے تہے اوسوقت ہزار منت وہ بیرحم اتنا پانی دیتے تہے کہ پیاس بہی نہ بجہتی تہی حَتّٰى عَبَرُوْا عَلٰى
جَبَلٍ فِيْهِ مَعْدِنُ الرَّصَاصِ فَقَامَ عَلَيْهِ سَبَايَا الْحُسَيْنِ وَكَانَتْ زَوْجَةُ الْحُسَيْنِ
حَامِلَةً اس حال پریشان سے وہ گذرے ایک پہاڑ پر کہ وہان کان قلعیکی تہی اور اکثر سوداگر
وہان سے نفع مند ہوتے تہے راوی کہتا ہے کہ قیدیون مین ایک زوجہ جناب امام حسین کی حمل سے
تہین جب پیاس نے سبہون پر غلبہ کیا تو اون غریبون نے وہان کے رہنے والون سے پانی مانگا اور کہا کہ
ہم آل رسول ہین اور پیاس سے مرتے ہین ہمین تہوڑا پانی دو اون بیدینون نے نہ دیا اور اہل بیت حسین
مارے پیاس کے تڑپتے تہے یہان تک کہ وہ بی بی امام مظلوم کی تڑپتے تڑپتے بیہوش ہو گئی اور لوٹنے لگی اور گرنے کے
صدمون سے وہ فرزند جو شکم مین تہا شہید ہوا اس صدمے سے اہل بیت بہت غمگین ہوے پس اوس
روز سے قلعی وہان سے غائب ہو گئی غرض اسپر بہی وہ لعین متنبہ نہوے اور رحم نکہایا اور سر اقدس کو
وہ ملعون اوسی بے ادبی سے لیچلے اور راہ مین عجائب سر اقدس سے دیکہتے جاتے تہے تا آنکہ داخل شام ہوگئے
جب اوس سر اقدس کے آنیکی خبر یزید لعین نے سنی نہایت خوش ہوا اور حکم دیا کہ تمام سامان جشن مہیا ہون
پس سب مکان آراستہ ہوا اور کرسیہاے طلائی اور نقرئی جانب یمین و یسار رکہین گئین اور سامان
شراب خواری بہی مہیا ہوا اور انواع و اقسام کی چیزین حاضر تہین چنانچہ منقول ہے کہ ایک جانور
کو ملازمان یزید نے سکہایا تہا کہ روز جشن اوسے بہی سامنے تخت کے حاضر کرتے تہے اور ایک طشت مین
گلاب اور ایک طشت مین مشک و عنبر رکہتے تہے جب یزید آواز دیتا تہا تو وہ جانور اپنے مقام سے
اوڑکے گلاب مین غوطہ مارکے مشک و عنبر مین لوٹتا تہا پہر آواز دیتا تہا تو وہ جانور سر یزید پر آکے اوڑتا تہا
اور گلاب و مشک چہڑکتا تہا تو وہ لعین کہتا تہا کہ دیکہو مین ایسا امام ہون کہ جانور تک میری اطاعت
کرتے ہین پس معمول سے اوس جانور کو بہی اوس جشن مین لائے کہ جو سر امام حسین کے آنیکی خوشی مین ہوا تہا

